نحو مضاف المال مبتدا فی جار کیس مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر مقدر کا مستقر مع متعلق کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ نظرت فعل ماضی اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فی جار کتاب مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل اور متعلق کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ کا معطوف علیہ ساتھ معطوف کے ملکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بطرز سابق +

**و للاستعلاء**

اور واسطے بلندی کے آتا ہے

واو عاطفہ لام جار استعلاء مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر مقدر کا مستقر ساتھ متعلق کے ملکر خبر ہوئی مبتدا محذوف فی کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوف ہوا +

**نحو قوله تعالىٰ ولاُصلبنكم في جذوع النخل**

مانند قول اللہ برتر کے اور ہر آینہ سولی دونگا میں تمکو بیچ تنہا درخت خرما کے

نحو مضاف قول مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ جو راجع ہے طرف اللہ کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر موصوف ہوا تعالیٰ صفت موصوف صفت سے ملکر قول ہوا۔ واو عاطفہ لام تاکید اصلبن فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل کم ضمیر مفعول بہ فی جار جذوع مجرور مضاف نخل مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل اور مفعول بہ اور متعلق کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مقولہ ہوا قول کا قول مقولہ سے ملکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بطریق مذکور

**والكاف للتشبيه**

اور او نھیں حروف جارہ سے کاف ہے کہ استعمال کرتے ہیں واسطے تشبیہ کے

واو عاطفہ کاف مبتدا الام جار تشبیہ مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر مقدر کا مستقر مع متعلق کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا

**نحو زيد كالاسد**

جیسے زید ہر نر بر مثل شیر کے ہے اسی مشابہ شیر کے تشبیہ دی ہے ساتھ شجاعت کے

نحو مضاف زید مبتدا کا جار اسد مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر مع متعلق کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بشرح سابق

## وقد تکون زائدۃ

اور کبھی یہ حرف کاف کا زائد آتا ہے

واو عاطفہ قد حرف تحقیق کا واسطے تقلیل مضارع کے تکون فعل از افعال ناقصہ و ہمیں ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف کاف کے زائدۃ خبر تکون ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## نحو قولہ تعالیٰ لیس کمثلہ شئ اے لیس مثلہ شئ

مانند قول اللہ برتر کے نہیں ہے مثل اوسکے کوئی شے یعنی کوئی شے مانند اوسکے نہیں ہے

نحو مضاف قول مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ کی جو راجع ہے طرف اللہ کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر موصوف ہوا تعالیٰ صفت موصوف صفت سے ملکر قول ہوا۔ لیس فعل افعال ناقصہ سے کاف جار مثل مجرور مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفسر ای حرف تفسیر کا لیس افعال ناقصہ سے مثل مضاف ہ مضاف الیہ مضاف ساتھ مضاف الیہ کے ملکر اسم ہوا لیس کا شئ اوسکی خبر لیس ساتھ اسم اور خبر اپنے کے ملکر مفسر ہوا مفسر کا مفسر ساتھ مفسر کے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر مع متعلق کے ملکر خبر مقدم ہوئی شئ اسم موخر لیس ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مقولہ ہوا قول کا قول مقولہ سے ملکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بشرح سابق +

## ومذ ومنذ ہما لابتداء الغایۃ فی الزمان الماضی

اور مذ اور منذ یہ دونو حرف بھی حروف جارہ سے ہیں واسطے ابتداء غایۃ کے بیچ زمانہ ماضی کے

واو عاطفہ مذ معطوف علیہ واو عاطفہ منذ معطوف علیہ معطوف علیہ ساتھ معطوف کے ملکر مبتدا ہوا لام جار ابتدا مجرور مضاف غایۃ مضاف الیہ فی جار زمان مجرور موصوف ماضی صفت موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ابتداء کا ابتداء مصدر مضاف ساتھ مضاف الیہ و متعلق کے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر مع متعلق کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ

اسمیہ معطوفہ ہوا

**نحو ما رأيته مذ يوم الجمعة او منذ يوم الجمعة اي ابتداء عدم رويتي اياه كان يوم الجمعة الى الآن**

مانند اس مثال کے نہیں دیکھا میں نے اوسکو ابتدا دن جمعہ سے اور آغاز دن جمعہ سے اور شروع تھا نہ دیکھنا میرا خاص او سکو ابتدا دن جمعہ سے اس آن تک

نحو مضاف ما نافیہ رأیت فعل ماضی او سمین ضمیر واحد متکلم کی فاعل ہ ضمیر مفعول کی مذ جار یوم مجرور مضاف جمعۃ مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا مذ جار کا جار مجرور سے ملکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ منذ جار یوم مجرور مضاف جمعۃ مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھہ معطوف کے ملکر متعلق ہوا رأیت فعل کا فعل ساتھہ فاعل اور مفعول مع متعلق کے ملکر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا ابتداء مصدر لازم مضاف عدم مصدر متعدی مضاف الیہ مضاف رویت مصدر مضاف یای ضمیر متکلم کی واسطے فاعلیت کے مضاف الیہ ایاہ ضمیر واحد مذکر غائب کی مفعول بہ مصدر متعدی مضاف ساتھہ مضاف الیہ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر مضاف الیہ ہوا۔ واسطے فاعلیت کے مصدر متعدی مضاف ساتھہ مضاف الیہ فاعل کے ملکر مضاف الیہ ہوا واسطے فاعلیت کے مصدر لازم مضاف کا مصدر لازم مضاف ساتھہ مضاف الیہ فاعل کے ملکر مبتدا کان فعل افعال ناقصہ سے او سمین ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف ابتداء کے یوم مضاف جمعۃ مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر خبر ہوئی کان کی الی جار الآن مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا کان کا کان ساتھہ ضمیر اسم اور خبر ملو متعلق کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی لشرح سابق

**وقد تكونان بمعنى جميع المدة**

اور کبھی ہوتے ہیں وہی دونوں مذ و منذ بیچ معنے تمام مدت کے

واو عاطفہ قد حرف تحقیق کا واسطے تقلیل مضارع کے تکونان فعل افعال ناقصہ سے او سمین ضمیر تثنیہ کی اسم جو راجع ہے طرف مذ و منذ کے با جار معنی مجرور مضاف جمیع مضاف الیہ مضاف مدۃ مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر مقدر کا مستقر مع متعلق کے ملکر خبر ہوئی تکونان کی تکونان ساتھہ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## نحو ما رایتہ مذ یومین او منذ یومین ای جمیع مدۃ انقطاع رویتی ایاہ یومان ++

مانند اس مثال کے نہین دیکھا مینے اوسکو ابتدا دو دن سے اور آغاز دو دن سے یعنے تمام مدت انقطاع دیکھنے میرے کا خاص کا اوسکو تین دو دن ہے

نحو مضاف ما نافیہ غیر عاملہ رایت فعل ماضی او سمین ضمیر واحد متکلم کی فاعل ہ ضمیر مفعول بہ مذ جار یومین مجرور جار مجرور سے ملکر معطوف علیہ ہوا۔ او حرف عطف کا منذ جار یومین مجرور جار مجرور سے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھہ معطوف سے کے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھہ فاعل اور مفعول آہ مع متعلق کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا جمیع مضاف مدۃ مضاف الیہ مضاف انقطاع مصدر لازم مضاف رویت مصدر متعدی مضاف یای ضمیر متکلم کی مضاف الیہ واسطے فاعلیت کے ایاہ ضمیر مفعول بہ مصدر متعدی مضاف ساتھہ مضاف الیہ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر مضاف الیہ ہوا واسطے فاعلیت کے مصدر لازم مضاف ساتھہ مضاف الیہ فاعل کے ملکر مضاف الیہ ہوا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مبتدا یومان خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بدستور سابق

## وُرُبَّ للتقلیل ولا یکون مجرورہا الا نکرۃ موصوفۃ ولا یکون متعلقہا الا فعلاً ماضیاً

اور حروف جارہ سے رُبَّ ہے کہ استعمال کیا جاتا ہے واسطے قلت کے اور نہین ہوتا مجرور اوسی رب کا مگر نکرہ موصوفہ اور نہین ہوتا متعلق اوسکا مگر فعل ماضی

واو عاطفہ رب مبتدا لام جار تقلیل مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر مقدر کا مستقر ساتھہ متعلق کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا واو عاطفہ لا نافیہ یکون فعل افعال ناقصہ سے مجرور مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ جو راجع ہے طرف رب کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر اسم ہوا یکون کا الا حرف استثنا کا نکرۃ موصوف موصوفۃ صفت موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی یکون کی یکون ساتھہ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ ہوا واو عاطفہ لا نافیہ یکون فعل افعال ناقصہ سے متعلق مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ ملکر اسم ہوا یکون کا الا حرف استثنا کا فعلاً موصوف ماضیاً صفت موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی یکون کی یکون ساتھہ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ ہوا اور نزدیک بعض کے ترکیب اسکی ولا یکون مجرورہا سے الا فعلاً ماضیاً تک اسطور پر ہے الا حرف استثنا کا نکرۃ موصوف موصوفۃ صفت موصوف صفت سے ملکر مستثنیٰ منہ ہوا او حرف عطف کا لا حرف نفی کا یکون افعال ناقصہ سے

چاہتا ہے اپنے اسم اور خبر کو متعلقہ اسم الاحرف استثنا کا فعلا موصوف ماضیا صفت موصوف ساتھ صفت اپنی کے ملکر مستثنیٰ ہوا مستثنیٰ منہ کا مستثنیٰ منہ مستثنیٰ اپنے سے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ کا معطوف علیہ ساتھ معطوف اپنے کے ملکر خبر ہوئی یکون کی یکون ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ناقصہ معطوفہ ہوا اور یہ جملہ دوسرا بھی اسی ترکیب جملہ اولی پر خیال و قیاس کرنا چاہیے

نحو رب رجل کریم لقیتہ

مانند اس مثال کے کہ بہت مرد بزرگ ہے کہ ملاقات کی میں نے اوس سے

نحو مضاف رب جار رجل مجرور جار مجرور سے ملکر موصوف مقدم کریم اسم فاعل او سمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ کریم فاعل ساتھ ضمیر فاعل کے ملکر صفت ہوئی موصوف صفت سے ملکر مفعول بہ مقدم ہوا لقیت فعل کا لقیت فعل ماضی او سمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل ہ مفعول فعل ساتھ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بدستور سابق +

وقد تدخل علی الضمیر المبہم الذی ولا یکون تمیزہ الا نکرۃ موصوفۃ

اور کبھی داخل ہوتا ہے اوپر ضمیر پوشیدہ کے ایسی ضمیر کہ نہیں ہوتی تمیز اوسکی مگر نکرہ موصوفہ

واو عاطفہ قد حرف تحقیق کا واسطے تقلیل مضارع کے تدخل فعل مضارع او سمیں ضمیر واحد مونث غائب کی فاعل علی جار ضمیر مجرور موصوف مبہم صفت اولی الذی موصول صفت ثانی موصوف ساتھ دونوں صفتوں کے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل اور متعلق کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا او عاطفہ لا نافیہ یکون فعل افعال ناقصہ سے تمیز مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر اسم ہوا یکون کا الا حرف استثنا کا ملغی نکرۃ موصوف موصوفۃ صفت موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی یکون کی یکون ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ کا معطوف علیہ ساتھ معطوف کے ملکر جملہ معطوفہ ہوا

نحو ربہ رجلا جوادا

مانند اس مثال کے بڑا مرد جواد ہے

نحو مضاف رب جار ہ ضمیر مجرور ممیز رجلا تمیز موصوف جوادا صفت موصوف صفت سے ملکر

تمیز ہوا ممیز تمیز سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا اعنی فعل مقدر کا اعنی فعل مضارع او سمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھ فاعل اور متعلق کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بدستور سابق +

## والواو للقسم

اور حروف جارہ سے واو ہی کہ آتا ہے واسطے قسم کے

واو عاطفہ الواو مبتدا الام جار قسم امجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر مع متعلق کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا

## وہی لاتدخل الا علی الاسم الظاہر لا علی الضمیر

اور وہی واو نہیں داخل ہوتا ہے مگر اوپر اسم ظاہر کے نہ اوپر ضمیر کے

واو عاطفہ ہی مبتدا لا حرف نافیہ تدخل فعل مضارع او سمیں ضمیر واحد مونث غائب کی فاعل الا حرف استثنا ملغیٰ علی جار اسم مجرور جار ساتھ مجرور کے ملکر کے موصوف الظاہر صفت موصوف صفت سے ملکر کے مستثنیٰ منہ لا حرف نافیہ کا علی جار مضمر مجرور جار ساتھ مجرور کے ملکر مستثنیٰ ہوا مستثنیٰ منہ کا مستثنیٰ منہ ساتھ مستثنیٰ کے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا تدخل فعل کا فعل ساتھ فاعل اور متعلق اپنے اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا ہی کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا

## نحو واللہ لاشربن اللبن

مانند اس مثال کے قسم ہے خدا کی پیونگا میں دودھ

نحو مضاف واو جار اللہ مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا قسم فعل محذوف کا قسم فعل مضارع او سمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھ فاعل اور متعلق کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر قسم ہوئی لام تاکید کا اشربن فعل مضارع او سمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل اللبن مفعول بہ فعل ساتھ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جواب ہوا قسم کا قسم جواب سے ملکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بشرح سابق +

## وقد تکون بمعنے رب

اور کبھی ہوتا ہے وہی واو بیچ معنے رب کے

واو عاطفہ قد حرف تحقیق کا واسطے تقلیل مضارع کے تکون فعل افعال ناقصہ سے او سمیں ضمیر اسم کی پوشیدہ با جار معنی مجرور مضاف رب مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور

ملکر متعلق ہوا مستقر یا ثابت اسم فاعل محذوف کا ثابت فاعل ساتھہ ضمیر فاعل اور متعلق کے ملکر خبر ہوئی تکون کی تکون ساتھہ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

## نحو وعالم یعمل بعلمہ ای رُبَّ عالم یعمل بعلمہ

بہت عالم ہیں کہ عمل کرتے ہیں ساتھہ علم اپنے کے جیسے اس مثال میں یعنے بہت عالم ہیں عمل کرتے ہیں بعلم

نحو مضاف واو جار عالم مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق مقدم ہوا یعمل کا یعمل فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد مذکر غائب کی فاعل با جار علم مجرور مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا با جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا یعمل فعل کا فعل ساتھہ فاعل اور ہر دو متعلق کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا رب جار عالم مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق مقدم ہوا یعمل فعل کا یعمل فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد مذکر غائب کی فاعل با جار علم مجرور مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا با جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھہ فاعل اور مع ہر دو متعلق کے ملکر جملہ فعلیہ ہوا مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بشرح صدر

## والتاء للقسم

اور حروف جارہ سے تا ہے کہ آتا ہے واسطے قسم کے

واو عاطفہ التاء مبتدا لام جار قسم مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر مع متعلق کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا

## وہی لا تدخل الا اسم اللہ تعالیٰ

اور وہی حرف تا کا نہیں داخل ہوتا مگر اوپر نام اللہ برتر کے

واو عاطفہ ہے مبتدا لا نافیہ تدخل فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد مونث غائب کی فاعل الا حرف استثنا کا علی جار اسم مجرور مضاف اللہ مضاف الیہ موصوف تعالیٰ صفت موصوف صفت سے ملکر مضاف الیہ ہوا اسم مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا علی جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل تدخل کا فعل ساتھہ ضمیر فاعل اور متعلق کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر خبر ہوئی ہی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## نحو تاللہ لاضربن زیداً

مانند اس مثال کے قسم خدا کی ہر آئینہ مارونگا میں زید کو

نحو مضاف تا جار اللہ مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا اقسم فعل محذوف کا اقسم فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھ ضمیر فاعل اور متعلق کے ملکر قسم ہوئی لام تاکید کا اضربن فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل زیداً مفعول بہٖ فعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جواب ہوا قسم کا قسم جواب سے ملکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بدستور سابق

## واعلم انہ لابد للقسم من الجواب

اور جان تو تحقیق کہ شان یہ ہے کہ ضرور ہوتا ہے واسطے قسم کے جواب سے

اعلم فعل امر حاضر معروف اوسمیں ضمیر انت کی پوشیدہ فاعل ان حرف مشبہ بفعل ہ ضمیر اسم ان کی جو راجع ہوتی ہے طرف تا کے لا نافیہ بداسم لا کا لام جار قسم مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا من جار جواب مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مستقر محذوف کا مستقر مع ہر دو متعلق کے ملکر خبر ہوئی لا کی لا ساتھ اسم اور خبر کے ملکر خبر ہوئی انَّ کی ان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر مفعول بہ ہوا اعلم فعل کا فعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوا

## فان کان جوابہ جملۃً اسمیۃً فالکانت مثبتۃ وجب ان تکون مصدرۃً بانّ او لام الابتداء

پس اگر ہوئے جواب اوس کا جملہ اسمیہ اور ہو مثبتہ واجب ہے یہ کہ ہوئے ابتدا کیا گیا ساتھ انَّ کے یا ساتھ لام ابتدا کے

فا عاطفہ واسطے حسن کلام کے ان حرف شرطیہ کان فعل افعال ناقصہ سے جواب مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر اسم ہوا کان کا جملۃ موصوف اسمیۃ صفت موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی کان کی کان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر شرط ہوئی فا حرف عطف کا ان حرف شرط کانت فعل افعال ناقصہ سے اوسمیں ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف جملہ کے مثبتۃ خبر کانت ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر شرط ثانی ہوئی وجب فعل ماضی ان ناصبہ یکون فعل افعال ناقصہ سے اوسمیں ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف جملہ کے مصدرۃ اسم مفعول اوسمیں ضمیر نائب فاعل کی جو راجع ہے طرف مثبتہ کے با جار ان مجرور معطوف علیہ او عاطفہ لام مضاف ابتداء مضاف الیہ مضاف ساتھ مضاف الیہ کے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ کا معطوف علیہ ساتھ معطوف کے ملکر مجرور ہوا جار کا جار ساتھ مجرور کے ملکر متعلق ہوا مصدرۃ کا مصدرۃ مفعول ساتھ ضمیر نائب فاعل اور متعلق کے ملکر خبر ہوئی تکون کی تکون ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر فاعل ہوا وجب فعل ماضی کا وجب فعل ساتھ فاعل کے

ملکر جملہ فعلیہ ہو کر جزا ہوئی شرط ثانی کی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہو کر جزا ہوئی شرط اول کی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوا

**نحو واللہ ان زیداً قائم و واللہ لزید قائم**

جیسا کہ قسم ہے اللہ کی تحقیق کہ زید قائم ہے اور قسم ہے خدا کی ہر آئنہ زید قائم ہے

نحو مضاف واو جار اللہ مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا اقسم فعل محذوف کا اقسم فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھ فاعل او متعلق اپنے کے ملکر قسم ہوا ان حرف مشبہ بفعل زیداً اسم ان کا قائم خبر ان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر جواب ہوا قسم کا قسم جواب سے ملکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ و واو جار اللہ مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا اقسم فعل محذوف کا اقسم فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھ فاعل او متعلق کے ملکر قسم ہوا لام تاکید کا زید مبتدا قائم خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر جواب ہوا قسم کا قسم جواب سے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ کا معطوف علیہ معطوف سے ملکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بشرح سابق

**وان کانت منفیۃ کانت مصدرۃ بما ولا وان**

اور اگر ہووے جواب وسی قسم کا منفیہ ہوگا ابتدا کیا گیا ساتھ ما اور لا اور ان کے

واو عاطفہ ان حرف شرط کا کانت فعل افعال ناقصہ سے اوسمیں ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف جملہ کی پوشیدہ منفیۃ خبر کانت ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر شرط ہوئی کانت فعل افعال ناقصہ سے اوسمیں ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف جملہ کی پوشیدہ مصدرۃ اسم مفعول اوسمیں ضمیر نائب فاعل کی جو راجع ہے طرف جملہ کے با جار ما مجرور معطوف علیہ واو عاطفہ لا معطوف واو عاطفہ ان معطوف معطوف علیہ ساتھ معطوفون اپنے کے ملکر مجرور ہوا با جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مصدرۃ کا مصدرۃ مفعول ساتھ ضمیر نائب فاعل او متعلق کے ملکر خبر ہوئی کانت کی کانت ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ معطوفہ ہوا

**مثل واللہ ما زید قائم و واللہ لا زید فی الدار ولا عمرو و واللہ ان زید قائم**

مثل اس کے قسم ہے اللہ کی نہیں ہے زید قائم اور قسم ہے خدا کی نہیں ہے زید بیچ گھر کے اور نہ عمرو اور قسم ہے خدا کی تحقیق کہ زید قائم ہے

مثل مضاف واو جار اللہ مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا اقسم فعل محذوف کا اقسم فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل اور مع متعلق کے ملکر قسم ہوا ما نافیہ زید اسم ما کا قائم خبر ما ساتھ اسم اور خبر

کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر جواب ہوا قسم کا قسم جواب سے ملکر معطوف علیہ ہوا واو حرف عاطفہ واو جار اللہ
مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا قسم فعل محذوف کا اقسم فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل
ساتھ ضمیر فاعل اور متعلق کے ملکر قسم ہوا آن نافیہ زید اسم لا کا فی جار دار مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا
کائنہ یا ثابت مقدر کا کائنہ ساتھہ متعلق کے ملکر خبر ہوئی لا کی لا ساتھہ اسم اور خبر کے ملکر جواب ہوا قسم کا
قسم جواب سے ملکر معطوف ہوا واو حرف عطف کا لا نافیہ عمرو اسم لا کا فی الدار محذوف خبر لا ساتھہ اسم اور خبر
کے ملکر معطوف ہوا واو حرف عطف کا اور واو جار اللہ مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا اقسم فعل محذوف کا
اقسم فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل فاعل اور متعلق کے ملکر قسم ہوئی ان نافیہ زید اسم ان کا
قائم خبر ان ساتھہ اسم اور خبر کے ملکر جواب ہوا قسم کا قسم جواب سے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھہ
معطوفون اپنی کے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر خبر ہوئی مبتدا محذوف
نظیرہ کی باقی بشرح صدر

**وان کان جوابہ جملۃ فعلیۃ فان کانت مثبتۃ کانت مصدرۃ باللام وقد او باللام وحدہ**

اور اگر ہوے جواب اوس قسم کا جملہ فعلیہ پس اگر ہوے مثبتہ ہوگا ابتدا کیا گیا ساتھہ لام اور قد کے یا ساتھہ تنہا لام کے

واو حرف عاطفہ ان حرف شرطیہ کان فعل افعال ناقصہ سے جواب مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف
مضاف الیہ سے ملکر اسم ہوا کان کا جملۃ موصوف فعلیۃ صفت موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی کان
کی کان ساتھہ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر شرط ہوئی فا حرف عاطفہ واسطے حسن کلام کے
ان حرف شرطیہ کانت فعل افعال ناقصہ سے اوسمیں ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف جملہ کے پوشیدہ مثبتۃ
خبر کانت ساتھہ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر شرط ثانی ہوئی کانت فعل افعال ناقصہ سے
اوسمیں ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف جملہ کے مصدرۃ مفعول اوسمیں ضمیر نائب فاعل کی با جار لام
مجرور معطوف علیہ واو عاطفہ قد معطوف معطوف علیہ ساتھہ معطوف کے ملکر مجرور ہوا با جار کا
جار مجرور سے ملکر معطوف علیہ ہوا او حرف عطف کا با جار لام مجرور وحد مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ
مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا با جار کا مجرور ہوا گر معطوف ہوا معطوف علیہ کا معطوف علیہ ساتھہ معطوف
کے ملکر متعلق ہوا مصدرۃ کا مصدرۃ مفعول ساتھہ ضمیر نائب فاعل اور متعلق کے ملکر خبر ہوئی کانت
کی کانت ساتھہ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر جزا ہوئی شرط کی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ

ہو کر جزا ہوئی شرط اولی کی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ معطوفہ ہوا

مثل واللہ لقد قام زید وواللہ لافعلن کذا

یہ مثال ہے قسم ہے اللہ کی تحقیق کہ قائم ہوا زید اور قسم ہے خدا کی ہر آینہ کرونگا میں ایسا

مثل مضاف واو جار اللہ مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا اقسم فعل محذوف کا اقسم فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل فاعل اور مع متعلق کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر قسم ہوئی لام تاکید کا قد حرف تحقیق کا قام فعل ماضی زید فاعل فعل فاعل ملکر جملہ فعلیہ ہو کر جواب ہوا قسم کا قسم جواب سے ملکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ واو جار اللہ مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق اقسم فعل محذوف کا اقسم فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھہ ضمیر فاعل و مع متعلق کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر قسم ہوئی لام تاکید کا افعلن فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل کاف جار ذا اسم اشارہ مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل فاعل اور متعلق کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر جواب ہوا قسم کا قسم جواب سے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھہ معطوف کے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سابق

وان کانت منفیۃ فان کانت فعلاً ماضیا کانت مصدرۃ بما

اور اگر ہووے جواب قسم کا منفیہ پس اگر ہو فعل ماضی ہوگا ابتدا کیا گیا ساتھہ ما کے

واو عاطفہ ان حرف شرط کا کانت فعل افعال ناقصہ سے اوسمیں ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف جملہ کے منفیۃ خبر کانت ساتھہ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر شرط ہوئی فا حرف عاطفہ واسطے حسن کلام کے ان حرف شرطیہ کانت فعل افعال ناقصہ سے اوسمیں ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف جواب کے فعلاً موصوف ماضیاً صفت موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی کانت کی کانت ساتھہ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر شرط ہوئی کانت فعل افعال ناقصہ سے اوسمیں ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف جملہ کے مصدرۃ اسم مفعول اوسمیں ضمیر نائب فاعل کی با جار ما مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مصدرۃ کا مصدرۃ مفعول ساتھہ ضمیر نائب فاعل اور متعلق کے ملکر خبر ہوئی کانت کی کانت ساتھہ اسم اور خبر کے ملکر جزا ہوئی شرط کی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہو کر جزا ہوئی شرط اول کی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ معطوفہ ہوا

مثل واللہ ما قام زید

مانند اس مثال کے قسم ہے اللہ کی نہیں قائم ہے زید

مثل مضاف واو جار اللہ مجرور جار مجرور سے مل کر متعلق ہوا اقسم فعل محذوف کا اقسم فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھ ضمیر فاعل اور متعلق کے مل کر قسم ہوئی ما نافیہ قام فعل ماضی زید فاعل فعل فاعل سے مل کر جواب ہوا قسم کا قسم جواب سے مل کر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سطور۔

| | وان كانت فعلا مضارعا كانت مصدرة بما ولا ولن |
|---|---|
| | اور اگر ہو وے جواب فعل مضارع ہو گا ابتدا کیا گیا ساتھ ما اور لا اور لن کے |

واو عاطفہ ان حرف شرط کا کانت فعل افعال ناقصہ سے اوسمیں ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف جملہ کی فعلا موصوف مضارعا صفت موصوف صفت سے مل کر خبر ہوئی کانت کی کانت ساتھ اسم اور خبر کے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر شرط ہوئی کانت فعل افعال ناقصہ سے اوسمیں ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف جملہ کے مصدرۃ اسم مفعول اوسمیں ضمیر نائب فاعل کی ہے با جار ما مجرور معطوف علیہ واو عاطفہ لا معطوف واو عاطفہ لن معطوف معطوف علیہ ساتھ معطوفوں اپنے کے مل کر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے مل کر متعلق ہوا مصدرۃ کا مصدرۃ مفعول ساتھ ضمیر نائب فاعل اور متعلق اپنے کے مل کر خبر ہوئی کانت کی کانت ساتھ اسم اور خبر کے مل کر جزا ہوئی شرط کی شرط جزا سے مل کر جملہ شرطیہ معطوف ہوا۔

| | مثل واللہ ما افعل كذا وواللہ لا افعل كذا وواللہ لن افعل كذا |
|---|---|

| مثل اس مثال کے قسم ہے خدا کی نہ کرونگا میں ایسا اور قسم ہے اللہ کی نہ کرونگا میں ایسا اور قسم ہے خدا کی ہرگز نہ کرونگا میں ایسا |
|---|

مثل مضاف واو جار اللہ مجرور جار مجرور سے مل کر متعلق ہوا اقسم فعل محذوف کا اقسم فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل فاعل اور مع متعلق کے مل کر قسم ہوئی ما نافیہ لفظا افعل فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل کاف جار ذا اسم اشارہ مجرور جار مجرور سے مل کر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ ضمیر فاعل اور متعلق کے مل کر جواب ہوا قسم کا قسم جواب سے مل کر معطوف علیہ ہوا واو حرف عطف کا واو جار اللہ مجرور جار مجرور سے مل کر متعلق ہوا اقسم فعل محذوف کا اقسم فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھ ضمیر فاعل اور متعلق کے مل کر قسم ہوئی لا نافیہ افعل فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل کاف جار ذا اسم اشارہ مجرور جار مجرور سے مل کر متعلق ہوا فعل کا فعل فاعل اور مع متعلق کے مل کر جواب ہوا قسم کا قسم جواب سے مل کر معطوف ہوا واو عاطفہ واو جار اللہ مجرور جار مجرور سے مل کر متعلق ہوا اقسم فعل محذوف کا اقسم فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھ ضمیر فاعل اور

متعلق کے ملکر قسم ہوئی لن نافیہ آفعلن فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل کاف جار ذا اسم اشارہ مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھہ ضمیر فاعل اور متعلق کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جواب ہوا قسم کا قسم جواب سے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھہ معطوف ان کر ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سابق

**وقد یکون جواب القسم محذوفا ان کان قبل القسم جملة کالجملة التی وقعت جوابه**

اور کبھی ہوتا ہے جواب قسم کا محذوف اگرچہ ہو قبل قسم کے جملہ ایسا جملہ کہ واقع ہوا ہو جواب اوسکا . . . .

واو عاطفہ قد حرف تحقیق کا واسطے تقلیل مضارع کے یکون فعل افعال ناقصہ سے جواب مضاف قسم مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر اسم ہوا یکون کا محذوفا خبر یکون ساتھہ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر جزا مقدم ہوئی ان حرف شرط کا کان فعل افعال ناقصہ سے قبل مضاف قسم مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر خبر مقدم ہوئی کان کی جملة موصوف کاف جار جملہ مجرور موصوف التی موصول وقعت فعل ماضی اوسمیں ضمیر واحد مونث غائب کی فاعل جواب مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول بہ ہوا فعل فاعل اور مفعول بہ سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر صلہ ہوا موصول کا موصول صلہ سے ملکر صفت ہوئی موصوف کی موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر ساتھہ متعلق کے ملکر صفت ہوئی موصوف کی موصوف صفت سے ملکر اسم موخر ہوا کان کا کان ساتھہ اسم موخر اور خبر مقدم کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا شرط موخر ہوئی شرط موخر ساتھہ جزا مقدم کے ملکر جملہ شرطیہ معطوفہ ہوا

**مثل زید عالم واللہ ای واللہ ان زیدا عالم**

یہ مثال ہے قسم بخدا کی کہ زید عالم ہے معنی اسکے یہ ہوئے قسم ہے خدا کی کہ تحقیق زید عالم ہے

مثل مضاف زید مبتدا عالم خبر مبتدا خبر سے ملکر جواب مقدم ہوا واو جار اللہ مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا اقسم فعل محذوف کا اقسم فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھہ ضمیر فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر قسم موخر ہوئی قسم موخر ساتھہ جواب مقدم کے ملکر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا واو جار اللہ مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا اقسم فعل محذوف کا اقسم فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھہ ضمیر فاعل اور متعلق کے ملکر قسم ہوئی ان حرف مشبہ بفعل زیدا اسم ان کا عالم خبر ان ساتھہ اسم اور خبر کے ملکر جواب ہوا قسم کا قسم جواب سے ملکر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح صدر

## او کان القسم اقعا بین الجملة المذکورة

یا قسم واقع ہو درمیان ایسے دو جملوں کے کہ ذکر کیے گئے ہیں وہی دونوں جملے

واو عاطفہ کان فعل افعال ناقصہ سے قسم اسم کان واقعا فاعل اوسمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ بین مضاف جملۃ مضاف الیہ موصوف مذکورۃ صفت موصوف صفت سے ملکر مضاف الیہ ہوا مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول فیہ ہوا واقعا فاعل ساتھ ضمیر فاعل و مفعول فیہ کے ملکر خبر ہوئی کان کی کان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## مثل زید واللہ عالم ای واللہ ان زید عالم

یہ مثال ہے قسم ہے خدا کی کہ زید عالم ہے معنی یہ ہوئے ای تحقیق کہ قسم ہے خدا کی کہ زید عالم ہے

مثل مضاف زید مبتدا واو جار اللہ مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا اقسم فعل محذوف کا اقسم فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھ ضمیر فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر قسم ہوئی عالم خبر مبتدا زید کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر جواب ہوا قسم کا قسم جواب سے ملکر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا واو جار اللہ مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا اقسم فعل محذوف کا اقسم فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھ ضمیر فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر قسم ہوئی ان حرف مشبہ بفعل زیدًا اسم ان کا عالم خبر ان کی آن ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر جواب ہوا قسم کا قسم جواب سے ملکر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بدستور مذکور

## وحاشا وخلا وعدا کل واحد منہا للاستثناء

اور یہ حاشا اور خلا اور عدا بھی ہر ایک حروف جارہ سے ہے کہ واسطے استثنا کے آتی ہیں

واو عاطفہ حاشا معطوف علیہ واو عاطفہ خلا معطوف واو عاطفہ عدا معطوف معطوف علیہ ساتھ معطوف اپنے کے ملکر مبتدا ہوا۔ کل مضاف واحد مضاف الیہ من جار ھا ضمیر مجرور جو راجع ہے طرف حاشا و خلا و عدا کے جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا واحد کا واحد ساتھ متعلق کے ملکر مضاف الیہ ہوا کل کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مبتدا لام جار استثناء مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا استقر یا ثابت محذوف کا مستقر ساتھ متعلق کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر

سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا اول کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## مثل جاءنی القوم حاشا زید وخلا زید وعدا زیدا

یہ مثال ہے یعنی آئی میرے پیان قوم مگر زید نہین آیا اور خلا وعدا بھی معنی حاشا کے رکھتے ہین

مثل مضاف جاء فعل ماضی نون وقایہ کا ی متکلم کی مفعول بہ قوم مستثنیٰ منہ حاشا حرف استثنا کا جار زید مجرور معطوف علیہ واو عاطفہ خلا حرف استثنا کا جار زید مجرور معطوف واو عاطفہ عدا حرف استثنا کا جار زید مجرور جار مجرور سے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ کا معطوف علیہ ساتھ معطوفون اپنے کے ملکر مستثنیٰ ہوا مستثنیٰ منہ کا مستثنیٰ منہ ساتھ مستثنیٰ کے ملکر فاعل ہوا جاء کا فعل ساتھ فاعل موخر اور مفعول بہ مقدم کے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سابق

## وقال بعضہم ان الاسم الواقع بعدہا یکون منصوبا علی المفعولیۃ

اور کہا ہے بعض نحویون نے تحقیق کہ جو اسم کہ واقع ہوتا ہے بعد ان حروف جارہ کے ہوتا ہے اوپر نصب یعنی زبر بسبب معمول ہونیکی کیونکہ مفعول منصوب ہوتا ہے

واو عاطفہ قال فعل ماضی بعض مضاف ہم ضمیر مضاف الیہ جو راجع ہے طرف نحویون کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر فاعل ہوا قال کا ان حرف مشبہ بفعل اسم موصوف واقع اسم فاعل اسمین ضمیر اوسکے فاعل کی پوشیدہ بعد مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول فیہ ہوا واقع اسم فاعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر صفت ہوئی موصوف کی موصوف صفت سے ملکر اسم ہوا ان کا۔ یکون فعل افعال ناقصہ سے اوسمین ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف حاشا وخلا وعدا کے منصوبا اسم مفعول وسمین ضمیر نائب فاعل کی پوشیدہ علی جار مفعول مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا منصوبا کا منصوبا اسم مفعول ساتھ ضمیر نائب فاعل اور متعلق کے ملکر خبر ہوئی یکون کی یکون ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر ہوئی ان کی ان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر مقولہ ہوا فعل ساتھ فاعل اور مقولہ کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## فحینئذ تکون ہذہ الالفاظ افعالا

پس وسوقت مین کہ انھین خلا وعدا وحاشا کے معمول کو منصوب کرین بنا بر مفعولیت کے تو ان حرفون کو فعل کہینگے

فا حرف عطف کا حین مضاف ذا مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول فیہ مقدم ہوا تکون فعل افعال ناقصہ سے ہذا اسم اشارہ موصوف الالفاظ مشار الیہ صفت موصوف صفت سے ملکر اسم ہوا

یکون کا فعل آخر یکون ساتھ اسم اور خبر اپنے دل فیہ مقدم کے ملکر فعلیہ خبریہ ہوا ترکیب جملہ کی طرح اذا ہی جیسا کہ ترکیب میں لکھا گیا +

## والفاعل فیہا ضمیر مستتر دائما

اور ضمیر فاعل کی انمیں پوشیدہ ہوتی ہے ہمیشہ جبکہ انھیں حروف مذکورہ کو فعل گردانتے ہیں

واو عاطفہ فاعل مبتدا فی جار ہا ضمیر مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق مقدم ہوا مستتر مفعول کا ضمیر موصوف مستتر اسم مفعول اوسمیں ضمیر نائب فاعل کی جو راجع ہے طرف ضمیر کے دائما مفعول مطلق مستتر اسم مفعول ساتھ ضمیر نائب فاعل اور مفعول مطلق اور اپنے متعلق مقدم کے ملکر صفت ہوئی موصوف کی موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی مبتدا فاعل کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا

## فالمثال المذکور فی معنی جاءنی القوم حاشا زیدا وعدا زیدا وخلا زید

پس مثال ان حرفون مذکورہ کی انکے فعل ہونے کی بہ نسبت یہی اس معنے کے جیسا کہ مثال دی صاحب کتاب نے ان حرفون کی

فا حرف عطف کا مثال موصوف مذکور صفت موصوف صفت سے ملکر مبتدا فی جار معنی مجرور مضاف جاء فعل ماضی نون وقایہ کا ی متکلم کی مفعول قوم ذوالحال حاشا فعل ماضی اوسمیں ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف قوم زیدا مفعول بہ فعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول بہ اور متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ عدا فعل اوسمیں ضمیر فاعل کی زیدا مفعول بہ فعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا اور حرف عاطفہ خلا فعل اوسمیں ضمیر فاعل کی زیدا مفعول بہ فعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھ دونو معطوفات کے ملکر حال ہوا ذوالحال کا ذوالحال حال سے ملکر فاعل ہوا جاء کا فعل ساتھ فاعل اور مفعول کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مضاف الیہ ہوا معنی مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا فی جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مستقر یا ثابت محذوف کا مستقر مع متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا۔

## واذا وقعت خلا وعدا بعد ما

اور جس وقت کہ واقع ہوں خلا وعدا بعد لفظ ما کے

واو حرف عطف کا اذا حرف شرط کا وقعت فعل ماضی خلا معطوف علیہ واو عاطفہ عدا معطوف معطوف علیہ ساتھ معطوف کے ملکر فاعل ہوا وقعت کا بعد مضاف ما مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر معطوف علیہ ہوا

مثل ماخلا زیدا و ما عدا زیدا

جیسے یہ دونوں مثالیں ہیں اسکی

مثل مضاف ما مصدریہ خلا فعل ماضی او سمیں ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف قوم کے زیدا مفعول بہ فعل ساتھہ ضمیر فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ ما مصدریہ عدا فعل اوسمیں ضمیر فاعل کی زیدا مفعول بہ فعل ساتھہ ضمیر فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھہ معطوف کے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سابق جملہ ہوکر جملہ معترضہ ہوا

او فی صدر الکلام

یا واقع ہوں بیچ ابتداء کلام کے

او حرف عاطفہ فی جار صدر مجرور مضاف کلام مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر معطوف ہوا بواسطہ عطف کے معطوف علیہ معطوف سے ملکر مفعول فیہ ہوا وقعت فعل مذکور کا فعل فاعل اور مفعول فیہ سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوا

مثل خلا البیت زیدًا و عدا القوم زیدًا

مانند اس مثال کے خالی کیا زید نے گھر اور دوسری مثال کے بھی یہی معنی ہیں

مثل مضاف خلا فعل بیت فاعل زیدا مفعول بہ فعل فاعل اور مفعول بہ سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ عدا فعل قوم فاعل زیدًا مفعول بہ فعل فاعل اور مفعول بہ سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھہ معطوف کے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح مذکور جملہ ہوکر جملہ معترضہ ہوا

تعینًا للفعلیۃ

واسطے مقرر فعل ہونے کے یہ معنی ہونگے

تعینًا فعل ماضی اوسمیں ضمیر تثنیہ کی فاعل جو راجع ہے طرف خلا و عدا کے لام جار فعلیۃ مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھہ ضمیر فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط اذا وقعت فعل مذکور کی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ معطوفہ ہوا

النوع الثانی الحروف المشبہ بالفعل وہی تدخل علی المبتدا و الخبر

قسم دوسری حروف عاملہ کی وہ حرف ہیں کہ مشابہت ساتھہ فعل کے رکھتے ہیں اور وہ حروف داخل ہوتے ہیں اوپر مبتدا اور خبر کے

النوع موصوف ثانی صفت موصوف صفت سے ملکر مبتدا حروف موصوف مشبہ اسم مفعول اوسمین ضمیر نائب فاعل کی جو راجع ہے طرف حروف کے با جار فعل مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مشبہ کا مشبہ ساتھ متعلق کے ملکر صفت ہوئی موصوف صفت سے ملکر مبتدا ثانی ہوا واو عاطفہ ہی مبتدا تدخل فعل مضارع اوسمین ضمیر واحد مونث غائب کی فاعل جو راجع ہے طرف حروف کے علی جار مبتدا مجرور معطوف علیہ واو عاطفہ خبر معطوف معطوف علیہ ساتھ معطوف کے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا تدخل فعل کا فعل ساتھ فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ معترضہ ہوا

## تنصب الاسم و ترفع الخبر

نصب کرتے ہیں اسم کو اور رفع دیتے ہیں خبر کو +

تنصب فعل مضارع اوسمین ضمیر واحد مونث غائب کی فاعل جو راجع ہے طرف مشبہ بفعل کے اسم مفعول بہ فعل فاعل اور مفعول بہ سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ ترفع فعل مضارع اوسمین ضمیر واحد مونث غائب کی فاعل جو راجع ہے طرف حروف مشبہ بفعل کے خبر مفعول فعل فاعل اور مفعول بہ سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھ معطوف کے ملکر خبر ہوئی مبتدا ثانی کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا النوع الثانی کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ کبری مستانفہ ہوا

## وہی ستۃ حروف

اور وہی چھ حرف ہیں +

واو عاطفہ ہی مبتدا ستۃ ممیز مضاف حرف تمیز مضاف الیہ مضاف ممیز مضاف الیہ تمیز سے ملکر خبر ہوئی مبتدا ہی کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا

## إنّ وأنّ وہما لتحقیق مضمون الجملۃ الاسمیۃ

دو ان میں سے ایک ان ہے بکسر ہمزہ اور ایک ان ہے بفتح ہمزہ اور یہ دونوں واسطے تحقیق مضمون جملہ اسمیہ کے ہیں

ان معطوف علیہ واو عاطفہ ان معطوف معطوف علیہ معطوف سے ملکر مبتدا واو عاطفہ ہما مبتدا لام جار تحقیق مجرور مضاف مضمون مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مضاف ہوا جملۃ موصوف

اسمیہ صفت موصوف صفت سے ملکر مضاف الیہ ہوا مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر مقدر کا ثابت ساتھ متعلق کے ملکر خبر ہوئی مبتدا ہا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا ان کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا

مثل ان زیدًا قائم ای حققت قیام زید وبلغنی ان زیدًا منطلق ای بلغنی ثبوت انطلاق زید

یہ مثال ہے ای تحقیق کہ زید قائم ہے یعنے ثابت ہوا قیام زید کا اور پہونچا مجکو تحقیق کہ زید چلنے والا ہے یعنی معلوم کیا میں نے ثابت ہونا چلنے

مثل مضاف ان حرف مشبہ بفعل زیدًا اسم ان کا قائم خبر ان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا حققت فعل ماضی او سمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ قیام مضاف زید مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول بہ ہوا فعل ساتھ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ بلغ فعل ماضی نون وقایہ کا ای متکلم کی مفعول بہ ان حرف مشبہ بفعل زیدًا اسم ان کا منطلق خبر ان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر فاعل ہوا بلغ کا فعل ساتھ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا بلغ فعل نون وقایہ کا ای متکلم کی مفعول بہ ثبوت مصدر مضاف انطلاق مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مضاف ہوا زید مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر فاعل ہوا فعل ساتھ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ معطوف سے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح صدر ۰

وکأنّ وہی للتشبیہ

اور تیسرے حروف مشبہ سے حرف کأنّ ہے کہ وہ آتا ہے واسطے تشبیہ کے

واو عاطفہ کأنّ معطوف علیہ و واو عاطفہ ہی معطوف معطوف علیہ ساتھ معطوف کے ملکر مبتدا لام جار تشبیہ مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر متعلق اپنے سے ملکر خبر ہوئی مبتدا کأنّ کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

نحو کأنّ زیدًا اسد

مثال یہ ہے گویا کہ زید شیر ہے

نحو مضاف کان حرف مشبہ بفعل زید اسم کان کا اسد خبر کان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بدستور سابق ۔

**وَلٰکِنَّ وہی للاستدراک ای لدفع التوہم النّاشی من الکلام السابق ؛؛**

اور چوتھا حرف لکن ہے اور وہ واسطے استدراک ای طلب دریافت کے ہے یعنے واسطے دور کرنے اس وہم کے کہ پیدا ہونے والا ہے وہی وہم کلام سابق سے

واو عاطفہ لکن حرف مشبہ بفعل مبتدا واو عاطفہ ہی مبتدا الام جار استدراک مجرور جار مجرور سے ملکر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا لام جار دفع مجرور مضاف توہم مضاف الیہ موصوف ناشی اسم فاعل اوسمین ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف توہم کے من جار کلام مجرور موصوف سابق اسم فاعل اوسمین ضمیر فاعل کی پوشیدہ سابق ساتھ ضمیر فاعل کے ملکر صفت ہوئی موصوف کی موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ناشی کا ناشی ساتھ ضمیر فاعل و متعلق کے ملکر صفت ہوئی موصوف صفت سے ملکر مضاف الیہ ہوا مضاف کا مضاف مضاف الیہ ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر کا مستقر متعلق اپنے سے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا لکن کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

**ولہذا لاتقع الا بین الجملتین اللتین یکونان متغایرتین بالمفہوم**

اور اسی سبب سے نہیں واقع ہوتا وہی لکن مگر درمیان دو جملوں کے ایسے دو جملے کہ ہوتے ہیں وہی دونو غیر بیچ مفہوم کے ؛

واو عاطفہ لام جار ہذا اسم اشارہ مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق مقدم ہوا تقع فعل موخر کا لا حرف نافیہ تقع فعل مضارع اوسمین ضمیر واحد مونث غائب کی فاعل جو راجع ہے طرف لکن کے الا حرف استثنا کا ملغی بین مضاف جملتین موصوف اللتین صفت موصول یکونان فعل افعال ناقصہ سے اوسمین ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف اللتین کے اوسکا اسم متغائرتین اسم فاعل اوسکی خبر یکونان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر صلہ ہوا موصول کا موصول صلہ سے ملکر صفت ہوئی موصوف کی موصوف صفت سے ملکر مضاف الیہ ہوا مضاف کا مضاف ساتھ مضاف الیہ کے ملکر مفعول ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل اور مفعول کے ملکر مشار الیہ ہوا اسم اشارہ کا اسم اشارہ ساتھ مشار الیہ کے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مستقر یا ثابت محذوف کا مستقر محذوف ساتھ مفعول اور فاعل و متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ ہوا

**مثل غاب زید لکن بکراً حاضرٌ وما جائنی زید لکن عمرًا جاءنی**

مثل اسکے غائب ہوا زید لکن بکر حاضر ہے اور نہیں آیا میرے یہاں زید لکن عمر آیا میرے یہان

مثل مضاف غائب فعل ماضی زید فاعل فعل فاعل سے ملکر مستثنیٰ منہ ہوا لکن حرف مشبہ بفعل واسطے استثنا
کے بکراً اسم لکن کا جاء اسم فاعل اوسمیں ضمیر فاعل کی جاء فاعل ساتھ ضمیر فاعل کے ملکر خبر ہوئی لکن
کی لکن ساتھ اسم اور خبر کے ملکر مستثنیٰ ہوا مستثنیٰ منہ کا مستثنیٰ منہ ساتھ مستثنیٰ کے ملکر معطوف علیہ ہوا
واو عاطفہ ما نافیہ جاء فعل ماضی اوسمیں نون وقایہ کا ی متکلم کی مفعول مقدم زید فاعل فعل فاعل او مفعول
مقدم سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مستثنیٰ منہ ہوا لکن حرف مشبہ بفعل واسطے استثنا کے عمراً اسم لکن کا جاء فعل
نون وقایہ کا یای متکلم کی فاعل فعل فاعل سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر خبر ہوئی لکن کی لکن ساتھ اسم او
خبر کے ملکر مستثنیٰ ہوا مستثنیٰ منہ کا مستثنیٰ منہ ساتھ مستثنیٰ کے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھ معطوف
کے ملکر جملہ معطوفہ ہوکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سابق

## ولیتٌ وہی للتمنّی

اور پانچویں لیت ہے اور وہی واسطے آرزو کے ہے

واو عاطفہ لیت حرف مشبہ بفعل مبتدا واسطے تمنی کے واو عاطفہ ہی مبتدا الام جار تمنی مجرور جار
مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر ساتھ متعلق کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا
خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوکر خبر ہوئی لیت مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## مثل لیت زیداً قایم ای اتمنی قیامہ

یہ مثال ہے کاشکے زید ہوتا قائم اسے آرزو کرتا ہوں میں قیام اوسی زید کی

مثل مضاف لیت حرف مشبہ بفعل زیداً اسم لیت کا قائم خبر لیت ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ
ہوکر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا اتمنی فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل قیام مضاف ہ ضمیر
مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول بہ ہوا فعل فاعل او مفعول بہ سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر
مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بدستور سابق +

## ولعلّ وہی للترجی

اور چھٹا حرف لعل ہے اور وہ واسطے امید کے ہے

واو عاطفہ لعل حرف مشبہ بفعل مبتدا واو عاطفہ ہی مبتدا لام جار ترجی مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق
ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا ثابت ساتھ ضمیر فاعل او متعلق اپنی کے ملکر خبر ہوئی مبتدا ہی کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوا

## مثل لعل السلطان یکرمنی

مثل اس مثال کے امید رکھتا ہون مین یعنے شاید کہ بادشاہ اکرام کرے میرا

مثل مضاف لعل حرف مشبہ بفعل سلطان اسم لعل کا یکرمنی فعل مضارع او سمین ضمیر واحد غائب کی فاعل جو راجع ہے طرف سلطان کے نون وقایہ کا ی متکلم کی مفعول بہ فعل فاعل اور مفعول بہ سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر خبر ہوئی لعل کی لعل ساتھہ اسم اور خبر کے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سابق

## والفرق بین التمنی والترجی ان الاول یستعمل فی الممکنات کما مر وفی الممتنعات

اور فرق درمیان تمنی اور ترجی کے اسقدر ہے کہ تمنی استعمال کیا جاتا ہے بیچ اون چیزونکے کہ ہو او نکا ممکن ہے یعنی ہوسکتی ہین جیسا کہ گذرا مثال لعل سے اور دوسرا یعنی ترجی استعمال کیا جاتا ہے بیچ ممتنعات کے بھی یعنی وہ چیزین کہ نہو سکین

واو عاطفہ فرق مصدر بین مضاف تمنی معطوف علیہ واو عاطفہ ترجی معطوف معطوف علیہ معطوف سے ملکر مضاف الیہ ہوا بین مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول فیہ ہوا فرق کا فرق ساتھہ مفعول فیہ کی ملکر مبتدا ان حرف مشبہ بفعل اول اسم ان کا یستعمل فعل مضارع مجہول او سمین ضمیر نائب فاعل کی جو راجع ہے طرف اول کے فی جار ممکنات مجرور جار سے ملکر متعلق ہوا یستعمل کا کاف جار ما مجرور موصول مر فعل ماضی او سمین ضمیر واحد مذکر غائب کی فاعل فعل ضمیر فاعل سے ملکر صلہ ہوا موصول کا موصول صلہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا یستعمل کا فعل فاعل اور دونو متعلق اپنے سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ فی جار ممتنعات مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا یستعمل فعل محذوف کا یستعمل فعل مضارع مجہول ساتھہ ضمیر نائب فاعل اور متعلق اپنے سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ معطوف سے ملکر خبر ہوئی ان کی ان ساتھہ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر بتاویل مفرد خبر ہوئی مبتدا فرق کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## مثل لیت الشباب یعود

مانند اس مثال کے کاشکے شباب عود کرتا

مثل مضاف لیت حرف مشبہ بفعل شباب اسم لیت کا یعود فعل مضارع او سمین ضمیر واحد مذکر غائب کی فاعل جو راجع ہے طرف شباب کے فعل فاعل سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر خبر ہوئی لیت کی لیت ساتھہ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سابق ⁘

## والترجی مخصوص بالممکنات

اور ترجی مخصوص ہے ساتھ ممکنات کے

واو عاطفہ ترجی معطوف علیہ مخصوص اسم مفعول اوسمین ضمیر نائب فاعل کی پوشیدہ باجار ممکنات مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مخصوص کا مخصوص ساتھ ضمیر نائب فاعل او متعلق اسپنے کے ملکر خبر ہوئی ان کی ان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

## فلا یقال لعل الشباب یعود

پس نہین کہا جاویگا کہ آرزو رکھتا ہون مین کہ جوانی پھر آوے

فا عاطفہ واسطے تحسین کلام کے لا نافیہ یقال فعل مضارع مجہول لعل حروف شبہ بفعل شباب اسم لعل کا یعود فعل مضارع اوسمین ضمیر واحد مذکر غائب کی فاعل جو راجع ہے طرف شباب کے فعل فاعل سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر خبر ہوئی لعل کی لعل ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر مالم یسم فاعلہ ہوا یقال کا فعل ساتھ نائب فاعل سے کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## وتدخل ما الکافۃ علی جمیعہا فتکفہا عن العمل

اور داخل ہوتا ہے ان سب حرفون مشبہ بفعل مین ما کافہ پس باز رکھتا ہے اونکو عمل ونکے سے

واو عاطفہ تدخل مضارع ما موصوفہ کافہ اسم فاعل اوسمین ضمیر فاعل کی پوشیدہ کافہ فاعل ساتھ ضمیر فاعل کے ملکر صفت ہوئی ما موصوف کی موصوف صفت سے ملکر فاعل ہوا تدخل کا علی جار جمیع مجرور مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل اور متعلق اسپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا فا عاطفہ تکف فعل مضارع اوسمین ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف ما کافہ کے ہ ضمیر مفعول کی جو راجع ہے طرف حروف شبہ بفعل کے عن جار عمل مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل تکف کا فعل ساتھ فاعل اور مفعول او متعلق اسپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ کا معطوف علیہ معطوف سے ملکر جملہ معطوفہ ہوا +

## کقولہ تعالی انما الٰہکم الٰہ واحد

جیسا کہ اس مثال قول اللہ برتر سے سمجھا جاتا ہے یقینی معبود تمہارا معبود ایک ہے

کاف جار قول مصدر مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر موصوف ہوا تعالی صفت

موصوف صفت سے ملکر قول ہوا ان ناصبہ ما کافہ الہ مضاف کم مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے
ملکر مبتدا آلہ موصوف واحد صفت موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ
خبریہ ہوکر مقولہ ہوا قول کا قول مقولہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر
محذوف کا مستقر ساتھہ متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا محذوف مثالہ کی باقی بدستور سابق +

**وانما زید منطلق**

اور جیسا کہ زید انطلاق کرنے والا ہے

واو عاطفہ ان ناصبہ ما کافہ زید مبتدا منطلق خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

**النوع الثالث ما ولا المشبهتان بليس في النفي والدخول على المبتداء والخبر ترفعان الاسم وتنصبان الخبر**

قسم تیسری انھیں حروف عاملہ ما ولا کہ وہی دونو مشابہت ساتھہ لیس کے یعنی بیچ نفی کے اور داخل ہوتے ہیں اوپر مبتدا و خبر کے رفع کرتے ہیں یہی دونو اسم کو

النوع موصوف ثالث صفت موصوف صفت سے ملکر مبتدا ما معطوف علیہ واو عاطفہ لا معطوف معطوف علیہ
معطوف سے ملکر موصوف مشبہتان مفعول و سمین ضمیر نائب فاعل کی جو راجع ہے طرف ما ولا کے با جار
لیس مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مشبہتان کا فی جار نفی مجرور جار مجرور سے ملکر معطوف علیہ واو
عاطفہ [illegible] مصدر علی جار مبتدا مجرور معطوف علیہ واو عاطفہ خبر معطوف معطوف علیہ معطوف سے ملکر
مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا دخول کا دخول ساتھہ متعلق کے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ
معطوف سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مشبہتان کا مشبہتان ساتھہ ضمیر نائب فاعل
اور دونو متعلق کے ملکر صفت ہوئی موصوف کی موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی ترفعان فعل مضارع
او سمین ضمیر تثنیہ مونث کی فاعل اسم مفعول بہ فعل فاعل اور مفعول بہ سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ
ہوا واو عاطفہ تنصبان فعل مضارع او سمین ضمیر تثنیہ مونث کی فاعل جو راجع ہے طرف ما ولا کے خبر
مفعول بہ فعل ساتھہ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ معطوف سے ملکر
جملہ معطوفہ ہوکر خبر ثانی ہوئی مبتدا کی مبتدا ساتھہ دونو خبروں کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ابتدائیہ ہوا

**اعلم ان مشابهة ما بليس اكثر من مشابهة لا به**

جان تو تحقیق کہ مشابہت ما کی ساتھہ لیس کے اکثر ہے مشابہت لا سے ساتھہ اوسی لیس کے

اعلم امر حاضر ضمیر کہ اوسمین پوشیدہ ہے اوسکا فاعل ان حروف مشبہ بفعل چاہتا ہے اپنے اسم اور خبر کو مشابہتہ مضاف ما

اور نصب کرتے ہیں خبر کو

مضاف الیہ با حرف جر کا لیس مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مشابہتہ کا مضاف ساتھ
مضاف الیہ کے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر اسم ہوا ان کا اکثر فعل من جار مشابہتہ
مضاف لا مضاف الیہ با حرف جارہ مجرور جار مجرور سے ملکر مضاف الیہ ہوا مضاف کا مضاف مضاف الیہ
سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا اکثر کا اکثر متعلق اپنے سے ملکر خبر ہوئی ان کی
ان ساتھ اسم اور خبر اپنی کے ملکر بتاویل مفرد مفعول ہوا اعلم کا اعلم ساتھ فاعل اور مفعول اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا +

## لان ما تدخل علی المعرفة والنکرة

کیونکہ ما داخل ہوتا ہے اوپر معرفہ و نکرہ دونو کے

لام حرف جار ان حرف مشبہ بفعل ما اسم تدخل فعل مضارع ضمیر فاعل ہیمین پوشیدہ علی جار معرفہ مجرور
معطوف علیہ واو عاطفہ نکرۃ معطوف معطوف علیہ معطوف سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے
ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی ان کی ان ساتھ اسم اور خبر کے
ملکر جملہ معطوفہ ہوا +

## مثل ما زید قائمًا

مانند اس مثال کے کہ نہیں ہے زید قائم

مثل مضاف ما نافیہ زید اسم ما کا قائمًا خبر ما ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ ہو کر مضاف الیہ ہوا
مثل مضاف کا باقی بطریق صدر

## ولا تدخل لا الا علی النکرة

اور نہیں داخل ہوتا ہے لا مگر اوپر نکرہ کے

واو عاطفہ لا نافیہ تدخل فعل مضارع لا فاعل الا حرف استثنا کا ملغی علی جار نکرۃ مجرور جار مجرور سے ملکر
متعلق ہوا فعل کا فعل فاعل اور متعلق اپنے سے ملکر جملہ فعلیہ معطوفہ ہوا +

## نحو لا رجل ظریفًا

جیسے کہ نہیں ہے مرد خوش طبعی کرنے والا

نحو مضاف لا نافیہ رجل اسم لا کا ظریفًا خبر لا ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ ہو کر مضاف الیہ
ہوا نحو مضاف کا باقی بشرح سابق

## النوع الرابع حروف تنصب الاسم فقط

قسم چوتھی وہ حروف ہیں کہ نصب کرتے ہیں اسم کو تنہا

النوع موصوف الرابع صفت موصوف صفت سے ملکر مبتدا احروف موصوف تنصب فعل مضارع او سمین ضمیر واحد مونث غائب کی فاعل جو راجع ہے طرف حروف کے اسم مفعول فعل ساتھ فاعل اور مفعول کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر صفت ہوئی حروف کی موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا فا عاطفہ واسطے تحسین کلام کے فقط بمعنی پلفیک تقدیر عبارت کی یون ہے

اذا انتصبت بها الاسم فانتهه عن ان تجعلها عاملة تخير عمل النصب اذا حرف شرط

کا نصب فعل ماضی او سمین ضمیر واحد مذکر حاضر کی فاعل با جار ہا ے مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل فاعل اور مفعول متعلق اپنے سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی فا حرف جزا کا انت فعل امر او سمین ضمیر مخاطب کی فاعل عن جار ان ناصبہ تجعل فعل مضارع او سمین ضمیر واحد مذکر حاضر کی فاعل ہا ضمیر مفعول عاملۃ فاعل او سمین ضمیر فاعل کی پوشیدہ تخیر مضاف عمل مضاف الیہ مضاف النصب مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مضاف الیہ ہوا مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول ہوا عاملۃ فاعل ساتھ ضمیر فاعل او مفعول کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مفعول ثانی ہوا تجعل فعل کا فعل ساتھ فاعل اور ہر دو مفعول کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل فاعل اور متعلق اپنے سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط کی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوا

## وہی سبعۃ احرف

اور وہی سات حروف ہیں

واو عاطفہ سبعۃ مضاف احرف تمیز مضاف الیہ ممیز تمیز سے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا

## الواو وہی بمعنی مع

پہلا حرف اون سات حرفون کا واو ہے اور وہی واو بیچ معنی مع کے ثابت ہے

الواو خبر مقدم مبتدا محذوف احدہا کی احد مضاف ہا ضمیر مضاف علیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مبتدا مبتدا ساتھ خبر مقدم کے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ ہی مبتدا با جار معنی مجرور مضاف

مع مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا ستقر کا ستقر مع متعلق کے ملکر خبر ہوئی مبتداہی کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ معطوف سے ملکر جملہ معطوفہ ہوا

## نحو استوی الماء والخشبۃ

مثل اس مثال کے کہ برابر ہوا پانی ساتھ لکڑی کے

نحو مضاف استوی فعل ماضی الماء فاعل واو عاطفہ بمعنی مع خشبۃ مفعول فعل فاعل اور مفعول سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بشرح سابق

## والا وہی للاستثناء وہو متصل

اور دوسرا حرف اون بعض حرفوں میں کا الا ہے اور وہی ثابت ہے واسطے استثنا کے اور وہی متصل ہے

واو عاطفہ الاحرف استثنا کا خبر مقدم مبتدا محذوف ثانیہا کی ثانی مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مبتدا مبتدا ساتھ خبر مقدم کے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ ہی مبتدا لام جار استثناء مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا ستقر کا ستقر مع متعلق کے ملکر خبر ہوئی مبتداہی کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھ معطوف کے ملکر جملہ معطوفہ ہوا واو حرف عطف کا ہو مبتدا متصل خبر مبتدا خبر سے ملکر بنا بر عطف کی جملہ اسمیہ ہوا

## نحو جاءنی القوم الا زیدا ومنقطع نحو ماجاءنی القوم الا حمارا

جیسے آئی میرے یہاں قوم مگر زید نہیں آیا یا وہی منقطع ہے جیسے نہیں آئی میرے پاس قوم مگر خر آیا

نحو مضاف جاء فعل ماضی نون وقایہ کا ی متکلم کی مفعول مقدم قوم فاعل مؤخر فعل ساتھ فاعل مؤخر اور مفعول مقدم کے ملکر مستثنی منہ ہوا الا حرف استثنا کا زیدا مستثنی مستثنی منہ مستثنی سے ملکر مضاف ہوا نحو مضاف کا او حرف تردید ہو مبتدا محذوف منقطع خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوا نحو مضاف مانفی جاء فعل نون وقایہ کا ی متکلم کی مفعول قوم فاعل الا حرف استثنا حمارا مستثنی منقطعہ فعل فاعل مفعول و مستثنی منقطع سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر بنا بر عطف کے مضاف الیہ ہوا مضاف کا مضاف دونوں مضاف الیہ سے ملکر خبر ہوئی مبتدا محذوف نظیرہ کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوا

## ویا وہی لنداء القریب والبعید

اور تیسرا حرف یا ہے اور وہی ثابت ہے واسطے نداے قریب اور بعید کے

واو عاطفہ یا خبر مقدم مبتدا محذوف ثالثہا کی ثالث مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مبتدا مبتدا اسا تھہ خبر مقدم کے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ ہی مبتدا الام جار نداء مجرور مضاف قریب معطوف علیہ واو عاطفہ بعید معطوف معطوف علیہ معطوف سے ملکر مضاف الیہ ہوا مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر مع متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا ہی کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ معطوف سے ملکر جملہ معطوفہ ہوا

## وایا وہیا وہما لنداء البعید

اور چوتھا حرف ایا ہے اور پانچواں ہیا اور یہ دونو ثابت ہیں واسطے نداء بعید کے

واو عاطفہ آیا معطوف علیہ واو عاطفہ ہیا معطوف معطوف علیہ معطوف سے ملکر خبر ہوئی مبتدا محذوف رابعہا کی رابع مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مبتدا مبتدا اسا تھہ خبر مقدم کے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ ہما مبتدا الام جار نداء مجرور مضاف بعید مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر کا مستقر مع متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا ہما کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ معطوف سے ملکر جملہ معطوفہ ہوا

## وای والہمزۃ المفتوحۃ وہما لنداء القریب

اور چھٹا حرف ان میں کا ای ہے اور ساتواں ہمزہ مفتوحہ اور وہ دونو ثابت ہیں واسطے نداے قریب کے

واو عاطفہ ای معطوف علیہ واو عاطفہ ہمزہ موصوف مفتوحہ صفت موصوف صفت سے ملکر معطوف معطوف علیہ معطوف سے ملکر خبر ہوئی مبتدا محذوف خامسہا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر معطوف علیہ واو عاطفہ ہما مبتدا الام جار نداء مجرور مضاف قریب مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مستقر محذوف کا مستقر مع متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا ہما کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر معطوف معطوف علیہ معطوف سے ملکر جملہ معطوفہ ہوا

**وہذہ الحروف الخمسۃ تنصب الاسم اذا کان مضافاً الی اسم آخر**

اور یہ حروف پانچوں نصب کرتے ہیں اسم کو جس وقت وہ اسم مضاف ہووے طرف اسم دوسرے کے

واو عاطفہ ہذہ اسم اشارہ موصوف حروف صفت خمسۃ صفت ثانی موصوف ساتھ دونو صفتوں اپنی کے ملکر مبتدا تنصب فعل مضارع اوسمیں ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف حروف خمسہ کے اسم مفعول بہ فعل ساتھ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا مقدم ہوئی اذا حرف ظرف زمان واسطے شرط کان فعل افعال ناقصہ سے اوسمیں ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف اسم کے مضافاً مفعول الی جار اسم مجرور موصوف آخر صفت موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مضافاً کا مضافاً ساتھ ضمیر نائب فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی کان کی کان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر شرط موخر ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوف ہوا +

**نحو یا عبد اللہ وایا غلام زید وہیا شریف القوم وای افضل القوم واعبد اللہ**

جیسے ای بندہ خدا اور اے غلام زید اور اے شریف قوم اور اے بزرگ قوم اور اے بندہ خدا

نحو مضاف یا حرف ندا کا قائم مقام ادعو فعل محذوف کی ادعوا فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل عبد مضاف اللہ مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول بہ ہوا فعل فاعل اور مفعول بہ سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ ایا حرف ندا کا قائم مقام ادعو فعل محذوف کی ادعو فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل غلام مضاف زید مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ ملکر مفعول بہ فعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا واو عاطفہ ہیا حرف ندا کا قائم مقام ادعو فعل محذوف کی ادعو فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل شریف مضاف قوم مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول بہ ہوا فعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول بہ کی ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا واو عاطفہ ای حرف ندا کا قائم مقام ادعو کے ادعو فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل افضل مضاف قوم مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول بہ ہوا فعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف واو عاطفہ الف حرف ندا کا قائم مقام ادعو فعل محذوف کے ادعو فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل عبد مضاف اللہ مضاف الیہ

مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول بہ ہوا فعل ساتھ ضمیر فاعل و مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھ ہر چہار معطوف کی ملکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بدستور سابق

**وترفع الاسم ان لم یکن ذلک الاسم مضافا**

اور رفع کرتا ہے وہ اسم ساتھ اوس خبر کے اوسوقت میں اگر نہو یہ اسم مضاف

واو عاطفہ ترفع فعل مضارع اوسمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ اسم مفعول بہ فعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا مقدم ہوئی آن حرف شرط کا لم جازمہ یکن فعل افعال ناقصہ سے ذلک اسم اشارہ موصوف اسم مشار الیہ صفت موصوف صفت سے ملکر اسم ہوا یکن کا مضافا اسم مفعول اوسمیں ضمیر نائب فاعل کی پوشیدہ مضافا ساتھ ضمیر نائب فاعل کے ملکر خبر ہوئی یکن کی یکن ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر شرط موخر ہوئی شرط موخر ساتھ جزا مقدم کے ملکر جملہ شرطیہ معطوفہ ہوا

**مثل یا زید و یا رجل**

جیسے اے زید اور اے مرد

مثل مضاف یا حرف ندا کا قائم مقام ادعو فعل محذوف کے ادعو فعل مضارع اوسمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ زید مفعول بہ فعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ یا حرف ندا کا قائم مقام ادعو فعل محذوف کے ادعو فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل رجل مفعول بہ فعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ معطوف سے ملکر جملہ معطوفہ ہوکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سابق +

**النوع الخامس حروف تنصب الفعل المضارع**

قسم پانچویں وہ حروف ہیں کہ نصب کرتے ہیں فعل مضارع کو

النوع موصوف خامس صفت موصوف صفت سے ملکر مبتدا حروف موصوف تنصب فعل مضارع اوسمیں ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف حروف کے الفعل موصوف مضارع صفت موصوف صفت سے ملکر مفعول بہ ہوا فعل فاعل اور مفعول بہ سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر صفت ہوئی موصوف کی موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی مبتدا النوع خامس کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ مستانفہ ہوا

## وہی اربعۃ احرف

پس وہی چار حرف ہین

واو عاطفہ ہی مبتدا اربعۃ مضاف ممیز احرف تمیز مضاف الیہ ممیز مضاف ساتھ تمیز مضاف الیہ کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

## ان ولن وکی واذن

ایک انمین سے ان ہے اور دوسرا لن اور تیسرا کے اور چوتھا اذن

واو عاطفہ ان خبر مقدم مبتدا محذوف احدہا کی احد مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مبتد. امبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا واو عاطفہ لن خبر مقدم مبتدا محذوف ثانیہا کی واو عاطفہ خبر مقدم ثالثہا کی واو عاطفہ اذن خبر مقدم مبتدا محذوف رابعہا کی ہر ایک ساتھ مبتدا اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا

## فان للاستقبال

پس انمین حروف ناصبہ سے ان ہرا اور وہ آتا ہے واسطے استقبال کے

فا حرف تفصیل کا ان مبتدا الام جار استقبال مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر مع متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ مفصلہ ہوا۔

## وان دخلت علی الماضی

اور یہی ان اگر داخل ہوتا ہرا اوپر ماضی کے

واو عاطفہ ان حرف شرط کا دخلت فعل ماضی او سمین ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف ان کے علی جار ماضی مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی جزا محذوف کی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ معطوفہ ہوا +

## فینقل معناہ الی المستقبل

پس نقل ہوجاتے ہین اوسوقت مین معنے اوسکے طرف مستقبل کے

فا حرف جزا ینتقل فعل معنی مضاف ہ مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر فاعل ہوا فعل کا الی جار مستقبل مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل فاعل اور متعلق سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر

جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوا

## نحو اسلمت ان ادخل الجنۃ

جیسے اسلام لایا مین تاکہ داخل ہوؤن مین بہشت مین

نحو مضاف اسلمت فعل مضارع او سمین ضمیر واحد متکلم کی فاعل ان ناصبہ دخل فعل مضارع اوسمین ضمیر واحد متکلم کی فاعل جنۃ مفعول بہ فعل ساتھہ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بدستور مذکور

## وان ادخل الجنۃ

اور یہ کہ داخل ہون مین بہشت مین

واو عاطفہ ان ناصبہ دخلت فعل ماضی او سمین ضمیر فاعل کی جنۃ مفعول بہ فعل فاعل اور مفعول بہ سے ملکر جملہ فعلیہ معطوفہ ہوا

## وتسمی ہذہ مصدریۃ

اور نام رکھا جاتا ہے یہ ان مصدریہ

واو عاطفہ تسمی فعل مضارع ہا حرف تنبیہ ذا اسم اشارہ نائب فاعل مصدریۃ مفعول بہ فعل فاعل و مفعول بہ سے ملکر جملہ معطوفہ ہوا +

## ولن لتاکید نفی المستقبل

اور لن ثابت ہے واسطے تاکید کرنے مستقبل کے

واو عاطفہ لن مبتدا لام جارہ تاکید مجرور مضاف نفی مضاف الیہ مضاف مستقبل مضاف الیہ مضاف ساتھہ مضاف الیہ کے ملکر مضاف الیہ مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر مع متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا

## مثل لن ترانی

جیسے ہرگز نہ دیکھہ سکیگا تو مجکو

مثل مضاف لن ناصبہ ترا فعل او سمین ضمیر مخاطب کی فاعل نون وقایہ کا ی متکلم کی مفعول فعل

ساتھ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سابق +

**اصلہا لا ان عند الخلیل**

اصل لن کی لا ان ہے نزدیک خلیل کے

واو عاطفہ اصل مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ جو راجع ہے طرف لن کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر مبتدا لا ان خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا عند مضاف خلیل مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول ہوا ثبت فعل مقدر کا ثبت فعل ماضی او سمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ فعل فاعل اور مفعول سے ملکر جملہ فعلیہ معترضہ ہوا

**فحذفت الہمزۃ تخفیفا**

پس حذف کی گئی ہمزہ واسطے تخفیف کے

فا حرف تفصیل کا حذفت فعل ماضی مجہول ہمزۃ مفعول ما لم یسم فاعلہ تخفیفا مفعول لہ فعل فاعل و مفعول لہ سے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ مفصلہ ہوا

**فصارت لا ان**

پس ہو گیا لا ان

فا عاطفہ واسطے جزا کے صارت فعل ماضی افعال ناقصہ سے اوسمیں ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف لان کے لا ان خبر صارت ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر جزا ہوئی شرط مقدر اذا حذفت الہمزۃ کی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ معطوفہ ہوا +

**ثم حذفت الالف لالتقاء الساکنین**

بعد اوسکے حذف کیا گیا الف واسطے جمع ہونے دو ساکنوں کے

ثم حرف تردید کا حذفت فعل ماضی مجہول الف نائب فاعل لام جار التقاء مجرور مضاف ساکنین مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ معطوفہ ہوا

**فبقیت لن**

پس باقی رہا لن

فا عاطفہ تقییت فعل ماضی لن فاعل فعل ساتھ فاعل اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط محذوف کی

## وکی للسببیۃ ای یکون ماقبلہا سببًا لما بعدہا

اور او نھین حروف ناصبہ سے کے ہے کہ آنا اوسکا ثابت ہے واسطے سببیت کے یعنی ہوتا ہی ماقبل اوسکا سبب واسطے مابعد اوسکی کے

واو عاطفہ کے مبتدا لام جار سببیۃ مجرور جار مجرور سے ملکر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا یکون فعل افعال ناقصہ سے ما موصولہ قبل مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول فیہ ہوا ثبت فعل مقدر کا یا مستقر فاعل محذوف کا فعل فاعل اور مفعول فیہ سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر صلہ ہوا موصول کا موصول صلہ سے ملکر اسم ہوا یکون کا سببًا موصوف لام جار ما موصولہ بعد مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول فیہ ہوا ثابت یا مستقر فاعل محذوف کا مستقر فاعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر صلہ ہوا موصول ما کا موصول صلہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر فاعل ساتھ ضمیر فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر صفت ہوئی موصوف کی موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی یکون کی یکون ساتھ اسم اور خبر کے ملکر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

## مثل اسلمت کے ادخل الجنۃ

جیسے اسلام لایا مین تاکہ داخل ہون جنت مین

مثل مضاف اسلمت فعل مضارع اوسمین ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھ فاعل کے ملکر سبب ہوا کے ناصبہ دخل فعل مضارع اوسمین ضمیر فاعل کی پوشیدہ جنت مفعول فیہ فعل ساتھ فاعل و مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر سبب ہوا مسبب سبب سے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سابق +

## فان الاسلام سبب لدخول الجنۃ

پس تحقیق کہ اسلام سبب ہے واسطے داخل ہونے جنت کے

فا حرف تعلیل کا ان حرف مشبہ بفعل اسلام اسم ان کا سبب موصوف لام جار دخول مجرور مضاف جنت مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر مع متعلق اپنے کے ملکر صفت ہوئی موصوف کی موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی ان کی ان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

## واذن للجواب والجزاء

اور اذن ثابت ہے واسطے جواب اور جزا کے

واو عاطفہ اذن مبتدا لام جار جواب مجرور معطوف علیہ واو عاطفہ جزاء معطوف معطوف علیہ معطوف سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر ساتھہ متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا

## وہو لا یحقق الا فی الزمان المستقبل

اور وہی اذن نہین ثابت کرتا مگر زمانہ مستقبل کو

واو عاطفہ ہو مبتدا لا نافیہ یحقق فعل مضارع اوسمین ضمیر فاعل کی پوشیدہ جو راجع ہے طرف ہو کی پوشیدہ الا حرف استثنا کا ملغی فی جار زمان مجرور موصوف مستقبل صفت موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھہ فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## فہی لا تدخل الا علی الفعل المستقبل

پس وہی اذن نہین داخل ہوتا مگر اوپر فعل مستقبل کے

فا عاطفہ ہی مبتدا لا نافیہ تدخل فعل مضارع اوسمین ضمیر واحد مونث غائب کی فاعل جو راجع ہے طرف اذن کی الا حرف استثنا کا ملغے علی جار فعل مجرور موصوف مستقبل صفت موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا تدخل فعل کا فعل ساتھہ فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر خبر ہوئی مبتدا ہی کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## مثل اذن تدخل الجنة فی جواب من قال اسلمت

جیسے اسوقت داخل ہوگا تو بہشت مین بیچ جواب اوس آدمی کے کہ کہے وہ اسلام لایا ہین

مثل مضاف اذن ناصبہ تدخل فعل مضارع اوسمین ضمیر واحد مذکر حاضر کی فاعل جنة مفعول فیہ فعل ساتھہ فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر ذوالحال ہوا فی جار جواب مجرور من موصولہ قال فعل ماضی اوسمین ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف من کے اسلمت مقولہ فعل ساتھہ فاعل اور مقولہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر صلہ ہوا من موصول کا موصول صلہ سے ملکر مضاف الیہ ہوا جواب مضاف کا مضاف مضاف الیہ

سے ملکر مجرور ہوا فی جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر مع متعلق اپنے کے
ملکر حال ہوا ذو الحال کا ذو الحال ساتھ حال کے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بدستور مذکور

النوع السادس حروف تجزم الفعل المضارع

قسم چھٹوین وہ حرف عاملہ ہین کہ جزم کرتے ہین فعل مضارع کو

النوع موصوف سادس صفت موصوف صفت سے ملکر مبتدا حروف موصوف تجزم فعل مضارع اوس مین ضمیر واحد مونث کی فاعل جو راجع ہی طرف حروف کے الفعل موصوف مضارع صفت موصوف صفت سے ملکر مفعول بہ ہوا فعل ساتھ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر صفت ہوئی موصوف کی موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا +

وہی خمسۃ احرف

اور وہی پانچ حرف ہین

واو عاطفہ ہی مبتدا خمسۃ ممیز مضاف احرف تمیز مضاف الیہ ممیز تمیز سے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

لم

پہلا لم ہے

خبر مقدم مبتدا محذوف احدہا کی مبتدا ساتھ خبر کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا +

و لما

دوسرا لما

واو عاطفہ لما خبر مقدم مبتدا محذوف ثانیہا کی مبتدا ساتھ خبر مقدم کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

و لام الامر

تیسرا لام امر کا

واو عاطفہ لام مضاف امر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر خبر ہوئی مبتدا محذوف ثالثہا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

و لا النہی

اور چوتھا لا نہی ہے

واو عاطفہ لا مضاف بنی مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر خبر مقدم ہوئی مبتدا محذوف
رابعہا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## وان للشرط والجزاء

اور پانچواں ان ہے واسطے شرط اور جزا کے

واو عاطفہ ان حرف شرطیہ لام جار شرط مجرور معطوف علیہ واو عاطفہ جزاء معطوف معطوف علیہ
معطوف سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر ساتھ متعلق
اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## فلم تجعل المضارع ماضیا منفیا

پس وہی لم جب داخل ہوتا ہے اوپر فعل مضارع کے کر دیتا ہے معنی مضارع کو بیچ معنی ماضی منفی کے

فا عاطفہ لم مبتدا تجعل فعل مضارع او سمیں ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف لم کے پوشیدہ مفعول
مفعول بہ ماضیا موصوف منفیا صفت موصوف صفت سے ملکر مفعول ثانی ہوا فعل ساتھ فاعل اور
مع دونو مفعول کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## مثل لم یضرب زید بمعنی ما ضرب

جیسے نہیں مارا زید نے یعنے نہیں مارا زید نے زمانہ گذشتہ مین

مثل مضاف لم جازمہ یضرب فعل مضارع اوسمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ زید فاعل فعل فاعل سے ملکر
جملہ فعلیہ ہوکر ذوالحال ہوا با جار معنی مجرور مضاف ما نافیہ ضرب فعل ماضی اوسمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ
فعل فاعل سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مضاف الیہ ہوا مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا
جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر مع متعلق اپنے کے ملکر حال ہوا
ذوالحال کا ذوالحال حال سے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سابق

## ولما مثل لم

اور لما مانند لم کے ہے

واو عاطفہ لما مبتدا مثل مضاف لم مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا
خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا

## لکنہا مختصۃ بالاستغراق

لکن وہی لما خاص ہے واسطے استغراق کے

لکن حرف مشبہ بفعل ہا ضمیر اسم لکن کی مختصۃ اسم مفعول و ہمیں ضمیر نائب فاعل کی باجار استغراق مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مختصۃ کا مختصۃ ساتھ ضمیر نائب فاعل و متعلق اپنی کے ملکر خبر ہوئی لکن کی لکن ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا

## مثل لما یضرب زید ای ماضرب زید فی شئی من الازمنۃ الماضیۃ

جیسے کہ ہرگز نہیں مارا زید نے یعنی نہیں مارا زید نے بیچ کسی چیز کے زمانوں گذشتہ میں

مثل مضاف لما نافیہ جازمہ یضرب فعل مضارع زید فاعل فعل فاعل سے ملکر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا ما نافیہ ضرب فعل ماضی زید فاعل فی جار شئی مجرور موصوف من جار ازمنۃ مجرور موصوف ماضیۃ صفت موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر سات متعلق اپنے کے ملکر صفت ہوئی موصوف شئی کی موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا فی جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح صدر

## ولام الامر وہی طلب الفعل من الفاعل الغائب

اور لام امر اور وہی ثابت ہے واسطے طلب فعل کے یا فاعل غائب سے

واو عاطفہ لام مضاف امر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مبتدا ہوا واو عاطفہ ہی مبتدا لام جار طلب مصدر مجرور مضاف فعل مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر معطوف علیہ ہوا او حرف عطف کا عن جار فاعل مجرور موصوف غائب صفت موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا عن جار کا جار مجرور سے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھ معطوف کے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر مع متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی ہی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہو کر تاویل مفرد خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## مثل لیضرب

مثل اس مثال کے جیسے کہ چاہیے مارے زید

مثل مضاف

مثل مضاف لام امر کا یضرب فعل مضارع او سمین ضمیر فاعل کی پوشیدہ فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سابق جملہ ہوکر جملہ معترضہ ہوا +

## او عن الفاعل المتکلم

یا فاعل متکلم سے

او عاطفہ عن جار فاعل مجرور موصوف متکلم صفت موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا عن جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا طلب کا بواسطہ عطف کے +

## مثل لا ضرب و لنضرب

جیسے چاہیے کہ نہ ماروں میں اور چاہیے کہ نہ ماریں ہم

مثل مضاف لام امر کا اضرب فعل او سمین ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ وا و عاطفہ لام امر کا نضرب فعل مضارع او سمین ضمیر جمع متکلم مع الغیر کی فاعل فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف معطوف علیہ معطوف سے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بطرز مذکور جملہ ہوکر جملہ معترضہ ہوا +

## او عن المفعول الغائب

اور یا مفعول غائب سے

او عاطفہ عن جار مفعول مجرور موصوف غائب صفت موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا عن جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا طلب کا بواسطہ عطف کے +

## مثل لیضرب

مثل اس مثال کے چاہیے کہ مارا جاوے

مثل مضاف لام امر کا یضرب فعل مضارع مجہول او سمین ضمیر نائب فاعل کی پوشیدہ فعل ساتھ نائب فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بدستور مسطور جملہ ہوکر جملہ معترضہ ہوا

## او عن المفعول المخاطب

یا مفعول مخاطب سے طلب فعل ہو

او عاطفہ عن جار مفعول مجرور موصوف مخاطب صفت موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا جار کا جا

مجرور سے ملکر متعلق ہوا اطلب کا بواسطہ عطف کے

## مثل لتضرب

مانند اس مثال کے چاہیے کہ مارا جاوے

مثل مضاف لام امر کا تضرب فعل مضارع مجہول او سمیں ضمیر مخاطب کی نائب فاعل فعل ساتھ ضمیر نائب فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح صدر جملہ ہوکر جملہ معترضہ ہوا +

## او عن المفعول المتکلم

یا مفعول متکلم سے طلب فعل ہو

او عاطفہ عن جار مفعول مجرور موصوف متکلم صفت موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا اطلب کا بواسطہ عطف کے +

## مثل لاضرب ولنضرب

مثل اسکے چاہیے کہ مارا جاؤں میں اور مارے جائیں ہم

مثل مضاف لام امر کا اضرب فعل مضارع مجہول او سمیں ضمیر واحد متکلم کی نائب فاعل فعل ساتھ نائب فاعل کے ملکر معطوف علیہ واو عاطفہ لام امر کا نضرب فعل مضارع مجہول او سمیں ضمیر جمع متکلم کی نائب فاعل فعل ساتھ نائب فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف معطوف علیہ معطوف سے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سابق جملہ ہوکر جملہ معترضہ ہوا

## فی النہی وہی ضد لام الامر ای لطلب ترک الفعل اما عن الفاعل الغائب او المخاطب او المتکلم

اور اثابت ہی بیچ نہی کے اور وہی لام ضد ہے لام امر کی ای واسطے طلب ترک کرنے فعل کے یا فاعل غائب سے ہو یا مخاطب سے ہو یا متکلم سے

واو عاطفہ لام مضاف نہی مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مبتدا واو عاطفہ ہی مبتدا ضد مضاف لام مضاف الیہ مضاف امر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مضاف الیہ ہوا مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا لام جار طلب مجرور مضاف ترک مضاف الیہ مضاف فعل مضاف الیہ اما حرف عطف کا عن جار فاعل مجرور موصوف غائب معطوف علیہ او عاطفہ مخاطب معطوف او عاطفہ متکلم معطوف معطوف علیہ ساتھ ہر دو معطوف کے

ملکر صفت ہوئی موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا طلب کا بواسطہ
عطف کے طلب ساتھہ مضاف الیہ و متعلق اپنے کے ملکر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا
خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## مثل لایضرب و لاتضرب و لااضرب و لانضرب وعن المفعول الغائب والمخاطب او المتکلم +

مثل اس مثال کی نہ مارے وہ زید کو اور نہ مارے تو اور نہ ماروں میں اور نہ ماریں ہم یا مفعول غائب سے یا مفعول مخاطب سے یا مفعول متکلم سے طلب ترک فعل

مثل مضاف لا نافیہ یضرب فعل مضارع اوسمین ضمیر واحد مذکر غائب کی فاعل فعل ساتھہ فاعل کے ملکر
جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ واو عاطفہ لا نافیہ تضرب فعل مضارع متکلم مع الغیر اوسمین ضمیر مخاطب کی
فاعل فعل ساتھہ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف واو عاطفہ لا نافیہ اضرب فعل مضارع متکلم وحدان
اوسمین وہی ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھہ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا واو عاطفہ لا نافیہ
نضرب فعل مضارع اوسمین ضمیر متکلم مع الغیر کی فاعل فعل ساتھہ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف معطوف علیہ
ساتھہ معطوفات کے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا اور حرف تردید کا عن جار مفعول مجرور موصوف
غائب صفت اور حرف تردید مخاطب صفت او حرف تردید کا متکلم صفت موصوف ساتھہ سب صفتون
اپنے کے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا جملہ سابقہ کا کہ کلمہ طلب سے ہے باقی بشرح سابق

## مثل لایضرب و لاتضرب و لااضرب و لانضرب

جیسے کہ نہ مارا جاوے وہ اور نہ مارا جاوے تو اور نہ مارا جاؤں میں اور نہ مارے جائیں ہم

مثل مضاف لایضرب نہی فعل مجہول ضمیر نائب فاعل فاعل اسکا فعل نائب فاعل سے ملکر جملہ انشائیہ ہوا
تضرب نہی فعل حاضر مجہول ضمیر نائب فاعل اسکا فعل فاعل سے ملکر جملہ انشائیہ ہوکر بنا بر عطف کے یہ بھی
مضاف الیہ ہوا و لااضرب فعل ضمیر نائب فاعل اسیطرح سے لانضرب فعل فاعل سے ملکر جملہ انشائیہ ہوکر
بنا بر عطف کے مضاف الیہ ہوا مضاف اپنے کل مضاف الیہ سے ملکر خبر ہوئی مبتدا محذوف مثلہ کی مبتدا
خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوا

## وان وہی تدخل علی الجملتین

اور ان اور وہی ان داخل ہوتا ہے اوپر دو جملوں کے

واو عاطفہ ان مبتدا واو عاطفہ ہی مبتدا تدخل فعل مضارع او سمیں ضمیر واحد مونث غائب کی فاعل علی جار مجرور جملتین مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا ہی کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر خبر ہوئی ان مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا

**والجملۃ الاولی تکون فعلیۃ**

اور جملہ پہلا ہوتا ہے فعلیہ

واو عاطفہ جملۃ موصوف اولی صفت موصوف صفت سے ملکر مبتدا تکون فعل افعال ناقصہ سے او سمیں ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف جملۂ اولی کے فعلیۃ خبر تکون ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

**والثانیۃ قد تکون فعلیۃ وقد تکون اسمیۃ**

اور دوسرا جملہ کبھی ہوتا ہے فعلیہ اور کبھی ہوتا ہے اسمیہ

واو عاطفہ ثانیہ مبتدا قد حرف تحقیق کا واسطے تقلیل مضارع کے تکون فعل افعال ناقصہ سے او سمیں ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف ثانیہ کے پوشیدہ فعلیۃ خبر تکون ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ قد حرف تحقیق کا واسطے تقلیل مضارع کے تکون فعل افعال ناقصہ سے او سمیں ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف ثانیہ کے اسمیۃ خبر تکون ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ معطوف سے ملکر خبر ہوئی مبتدا ثانیۃ کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

**وتسمی الاولی شرطاً**

اور نام رکھا جاتا ہے جملہ پہلا شرطیہ

واو عاطفہ تسمی فعل مضارع مجہول الاولی نائب فاعل شرطاً مفعول ثانی فعل ساتھ فاعل و مفعول ثانی کے ملکر جملہ فعلیہ معطوفہ ہوا

**والثانیۃ جزاءً**

اور دوسرا جزا

واو عاطفہ ثانیۃ نائب فاعل جزاءً مفعول ثانی تسمی فعل مضارع مجہول محذوف فعل ساتھ نائب فاعل اور مفعول ثانی کے ملکر جملہ فعلیہ معطوفہ ہوا

**فان کان الشرط والجزاء فعلاً مضارعاً او الشرط وحده فعلاً مضارعاً فجزمه ان علی سبیل الوجوب**

پس اگر ہو شرطیہ اور جزا فعل مضارع یا شرط ہو اکیلی فعل مضارع پس جزم کرتا ہے وہ ان اوس فعل کو اوپر راہ واجب ہونے کے

فا حرف بیان کا ان حرف شرط کا کان فعل افعال ناقصہ سے شرط معطوف علیہ واو عاطفہ جزاء معطوف فعلاً موصوف مضارعاً صفت موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی فعل اپنے اسم اور خبر سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی او حرف عطف کا شرط ذوالحال وحد مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر حال ہوا ذوالحال کا ذوالحال حال سے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھ ہردو معطوف کے ملکر اسم ہوا کان کا فعلاً موصوف مضارعاً صفت موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی کان کی کان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر شرط ہوئی فا حرف جزا کا تجزم فعل مضارع ہ ضمیر مفعول بہ ان فاعل علی جار سبیل مجرور مضاف وجوب مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا تجزم کا فعل ساتھ فاعل مؤخر اور مفعول مقدم کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط کی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ مفصلہ ہوا

**مثل ان تضرب اضرب وتضرب ضربت وان تضرب عمرو فزید ضارب**

مثل اس مثال کے اگر ماریگا تو مارونگا میں اور اگر ماریگا تو مارونگا میں اور اگر ماریگا تو عمر کو پس زید مارنے والا ہے

مثل مضاف ان حرف شرط کا تضرب فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد مذکر حاضر کی فاعل فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی اضرب فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط کی شرط جزا سے ملکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ ان حرف شرط کا تضرب فعل مضارع اوسمیں ضمیر مخاطب کی فاعل فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی ضربت فعل ماضی اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط کی شرط جزا سے ملکر معطوف ہوا واو عاطفہ ان حرف شرط کا تضرب فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد مذکر حاضر کی فاعل عمرو مفعول فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی فا حرف جزا کا زید مبتدا ضارب اسم فاعل اوسمیں ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف زید کے ضارب اسم فاعل ساتھ ضمیر فاعل کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر جزا ہوئی شرط کی شرط جزا سے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھ ہردو معطوفات کے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بتشریح سابق

**وان کان الجزاء وحده فعلاً مضارعاً فجزمه علی سبیل الجواز**

اور اگر ہو جزا تنہا فعل مضارع پس جزم کرنا ہے ان اوسکو اوپر راہ جواز کے

واو عاطفہ ان حرف شرط کا کان فعل افعال ناقصہ سے جزاء ذوالحال و حا مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر حال ہوا ذوالحال کا ذوالحال حال سے ملکر اسم ہوا کان کا فعلا موصوف مضارعاً صفت موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی کان کی کان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر شرط ہوئی فا حرف جزا کا تجزم فعل مضارع او سمیں ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف ان کے پوشیدہ ہ ضمیر مفعول کی جو راجع ہے طرف فعل مضارع کے علی جار سبیل مجرور مضاف جواز مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا علی جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل اور مفعول اور مع متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط کی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ معطوفہ ہوا

## نحو ان ضربت اضرب

جیسے اگر مارے گا تو مارونگا میں

نحو مضاف ان حرف شرط کا ضربت فعل ماضی اوسمیں ضمیر مخاطب کی فاعل فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط کی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوکر مضاف الیہ نحو مضاف کا باقی بشرح سابق +

## النوع السابع اسماء تجزم الفعل المضارع حال کونہا مشتملۃ علی معنی ان

قسم ساتویں وہ اسم ہیں کہ جزم کرتے ہیں فعل مضارع کو بیچ اوس حال کے کہ وہ شامل ہے اوپر معنے ان کے

النوع موصوف سابع صفت موصوف صفت سے ملکر مبتدا اسماء موصوف التجزم فعل مضارع او سمیں ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف اسماء کے اوسکا فاعل فعل موصوف مضارع صفت موصوف صفت سے ملکر مفعول بہ ہوا حال مضاف کون مصدر افعال ناقصہ سے ہا ضمیر اسم کون کی مشتملۃ اسم فاعل اوسمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ علی جار معنی مجرور مضاف ان مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مشتملۃ کا مشتملۃ مع ضمیر فاعل اور متعلق کے ملکر خبر ہوئی کون کی کون ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مضاف الیہ ہوا حال مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول فیہ ہوا التجزم فعل ساتھ فاعل اور مفعول بہ و مفعول فیہ کے ملکر صفت ہوئی موصوف اسماء کی موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## وتدخل علی الفعلین

اور داخل ہوتے ہیں اوپر دو فعلوں کے

واو حرف عاطفہ کا تدخل فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد مونث غائب کی فاعل علی جار فعلین مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

| | ویکون الفعل الاول سببًا للفعل الثانی | |
|---|---|---|
| | اور ہوتا ہے فعل اول سبب واسطے فعل دوسرے کے | |

واو عاطفہ یکون فعل افعال ناقصہ سے فعل موصوف اول صفت موصوف صفت سے ملکر اسم ہوا یکون کا سببًا موصوف لام جار فعل مجرور موصوف ثانی صفت موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر ساتھ متعلق اپنے کے ملکر صفت ہوئی موصوف کی موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی یکون کی یکون ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

| | ویسمی الاول شرطًا والثانی جزاءً | |
|---|---|---|
| | اور نام رکھا جاتا ہے فعل اول شرط اور دوسرا جزا | |

واو عاطفہ یسمی فعل مضارع مجہول اول نائب فاعل شرطًا مفعول بہ ثانی فعل ساتھ نائب فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ ثانی نائب فاعل یسمی فعل محذوف کا جزاءً مفعول بہ ثانی فعل ساتھ نائب فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ کا معطوف ساتھ معطوف علیہ کے ملکر جملہ معطوفہ ہوا

| فان کان الفعلان مضارعین او کان الاول مضارعًا دون الثانی فالجزم واجب فی مضارع |
|---|
| پس اگر ہوں دونوں فعل دونوں مضارع یا ہو پہلا مضارع سوائے دوسرے کے پس جزم واجب ہے بیچ مضارع کے |

فا حرف تفصیل کا ان حرف شرط کا کان فعل افعال ناقصہ سے فعلان اسم کان کا مضارعین خبر کان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ کان فعل افعال ناقصہ سے اول اسم کان کا مضارعًا خبر دون مضاف ثانی مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول فیہ ہوا کان کا کان ساتھ اسم اور خبر اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھ معطوف کے ملکر شرط ہوئی فا حرف جزا کا جزم مبتدا واجب اسم فاعل اوسمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ فی جار مضارع مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا واجب کا واجب اسم فاعل ساتھ ضمیر فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر جزا ہوئی شرط کی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ معطوفہ ہوا

**وہی تسعۃ اسماء**

اور وہی نو اسم ہیں

واو عاطفہ ہی مبتدا تسعۃ ممیز مضاف اسماء تمیز مضاف الیہ ممیز مضاف ساتھ تمیز مضاف الیہ کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

**من وما وای ومتی وایما وانی ومہما وحیثما واذما**

اول من دوم ما سوم ای چہارم متی پنجم ایما ششم انی ہفتم مہما ہشتم حیثما نہم اذما

من معطوف علیہ واو عاطفہ ما معطوف واو عاطفہ ای معطوف واو عاطفہ متی معطوف واو عاطفہ ایما معطوف واو عاطفہ انی معطوف واو عاطفہ مہما معطوف واو عاطفہ حیثما معطوف واو عاطفہ اذما معطوف معطوف علیہ بسبب حرف عطف کی ساتھ آٹھوں معطوف کے ملکر خبر ہوئی مبتدا محذوف ہی کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوا

**فمن وہو لا یستعمل الا فی ذوی العقول**

پس من وہو نہیں استعمال کیا جاتا ہی مگر بیچ ذوی العقول کے

تفصیل

فا حرف واسطے تفسیر کے من مبتدا واو زائدہ خواہ حالیہ یا اعتراضیہ ہو مبتدا لا نافیہ یستعمل فعل مضارع مجہول اوسمین ضمیر نائب فاعل کی جو راجع ہی طرف مبتدا کی پوشیدہ الا حرف استثنا کا فی جار ذوی مضاف عقول مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا فی جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل او متعلق اپنے کی ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا ہو کی مبتدا خبر سی ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معترضہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا من کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

**نحو من یکرمنی اکرمہ ای ان یکرمنی زید اکرمہ وان یکرمنی عمرو اکرمہ**

مثل اس قول کے جو شخص کہ بزرگی کریگا میری مین بزرگی کرونگا اوسکی ای اگر بزرگی کریگا میری زید بزرگی کرونگا مین اوسکی اور جو بزرگی کریگا میری عمرو بزرگی

نحو مضاف من مبتدا جازمہ چاہتا ہے شرط وجزا کو یکرم فعل مضارع اوسمین ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف من کے پوشیدہ نون وقایہ کا ی ضمیر متکلم کی مفعول بہ فعل ساتھ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی اکرم فعل مضارع اوسمین ضمیر فاعل کی پوشیدہ ہ ضمیر مفعول بہ کی فعل ساتھ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا من کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا ان حرف شرط کا یکرم فعل مضارع نون وقایہ کا یای ضمیر متکلم کی مفعول بہ زید فاعل موخر فعل ساتھ فاعل موخر او مفعول بہ مقدم کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی

اکرم فعل مضارع اوسمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ۔ ہ ضمیر مفعول بہ فعل ساتھہ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط کی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوکر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ ان حرف شرط یکرم فعل مضارع نون وقایہ کا یائے متکلم کی مفعول بہ عمر فاعل فعل ساتھہ فاعل موخر او مفعول بہ مقدم کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی اکرم فعل مضارع اوسمیں ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف ان کے پوشیدہ ہ ضمیر مفعول بہ فعل ساتھہ فاعل ومفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ کا معطوف علیہ ساتھہ معطوف کے ملکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بشرح سابق +

## وما ہو لا یستعمل الا فی غیر ذوی العقول غالباً

اور ما نہیں استعمال کیا جاتا ہے مگر بیچ غیر ذوی العقول کے اکثر

واو عاطفہ ما مبتدا اوٓ واو عاطفہ ہو مبتدا الا نافیہ یستعمل فعل مضارع مجہول اوسمیں ضمیر نائب فاعل کی پوشیدہ الا حرف استثنیٰ کا فی جار غیر مجرور مضاف ذوی مضاف الیہ مضاف عقول مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا غالباً مفعول مطلق فعل ساتھہ نائب فاعل ومفعول مطلق او متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا ہو کی مبتدا خبر سے جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا ما کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## نحو ما تشتر اشتر ای ان تشتر الفرس اشتر الفرس و ان تشتر الثوب اشتر الثوب

مثال اوسکی جیسے جو چیز خرید کریگا تو خرید کرونگا میں یعنی اگر خرید کریگا تو گھوڑیکو خرید کرونگا میں بھی گھوڑیکو اور اگر مول لیگا تو کپڑیکو تو میں بھی مول لونگا کپڑیکو

نحو مضاف ما جازمہ مبتدا چاہتا ہے شرط وجزا کو مفعول بہ مقدم تشتر فعل مضارع اوسمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ فعل ساتھہ فاعل او مفعول بہ مقدم کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی اشتر فعل مضارع اوسمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ ہ فعل ساتھہ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوکر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا ان حرف شرط کا تشتر فعل مضارع اوسمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ فرس مفعول فعل ساتھہ فاعل او مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی اشتر فعل مضارع اوسمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ فرس مفعول بہ فعل ساتھہ فاعل و مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوکر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر معطوف علیہ ہوا واو حرف عطف کا ان حرف شرط کا تشتر فعل مضارع اوسمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ ثوب مفعول بہ فعل ساتھہ فاعل او مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی

انتتر فعل مضارع او سمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ ثوب مفعول بہ فعل ساتھ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ معطوف سے ملکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بدستور مزبور

## ومتی وہو للزمان

اور متی ثابت ہے واسطے زمانہ کے

واو عاطفہ متی مبتدا او عاطفہ ہو مبتدا الام جار زمان مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر ساتھ متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا متی کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا:

## مثل متی تذہب اذہب ای ان تذہب الیوم اذہب وان تذہب غدا اذہب غدا

مانند اس مثال کے کہ جب وقت جائیگا تو جاؤنگا میں ای اگر جائیگا تو آج جاؤنگا میں آج اور اگر جائیگا کل تو کل تو جاؤں گا میں کل

مثل مضاف متی جازمہ مفعول فیہ مقدم تذہب فعل مضارع او سمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ فعل ساتھ فاعل اور مفعول فیہ مقدم کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی اذہب فعل مضارع او سمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوکر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا ان حرف شرط کا تذہب فعل مضارع او سمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ یوم مفعول فیہ فعل ساتھ فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی اذہب فعل مضارع او سمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل یوم مفعول فیہ فعل ساتھ فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط کی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوکر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر معطوف علیہ ہوا او عاطفہ ان حرف شرط کا تذہب فعل مضارع او سمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ غدا مفعول فیہ فعل ساتھ فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی اذہب فعل مضارع او سمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل غدا مفعول فیہ فعل ساتھ فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ معطوف سے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح صدر

## وایما وہو للمکان

اور ایما وہی ثابت ہے واسطے مکان کے

واو حرف عطف کا انما ذو الحال واو حالیہ ہو مبتدا الام جار مکان مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر ساتھ متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر حال ہوا ذوالحال انما کا ذوالحال حال سے ملکر جملہ حالیہ معطوفہ ہوا +

## مثل انما تمش امش ای ان تمش الی المسجد امش الی المسجد وان تمش الی السوق امش الی السوق

مانند اس مثال کے جہاں کہیں کہ جائیگا تو جاؤنگا میں اور اگر جائیگا تو طرف مسجد کے جاؤنگا میں طرف مسجد کے اور اگر جائیگا تو طرف بازار کے چلونگا میں طرف بازار کے

مثل مضاف انما مفعول فیہ مقدم تمش فعل مضارع او سمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ فعل ساتھہ فاعل اور مفعول فیہ مقدم کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی امش فعل مضارع او سمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھہ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوکر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا ان حرف شرط کا تمش فعل مضارع او سمیں ضمیر واحد مذکر حاضر کی فاعل الی جار مسجد مجرور جار مجرور سے ملکر مفعول فیہ ہوا فعل ساتھہ فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی امش فعل مضارع او سمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل الی جار مسجد مجرور جار مجرور سے ملکر مفعول فیہ ہوا فعل ساتھہ فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ ان حرف شرط کا تمش فعل مضارع او سمیں ضمیر فاعل کی پوشیدہ الی جار سوق مجرور جار مجرور سے ملکر مفعول فیہ ہوا فعل ساتھہ فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی امش فعل مضارع او سمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل الی جار سوق مجرور جار مجرور سے ملکر مفعول فیہ ہوا فعل ساتھہ فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ معطوف سے ملکر جملہ معطوفہ ہوکر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سابق +

## وانی وہوا ایضا للمکان

اور وہی انی ثابت ہے واسطے مکان کے

واو عاطفہ انی معطوف علیہ واو حرف عطف کا ہو معطوف معطوف علیہ ساتھہ معطوف اپنے کے ملکر مبتدا ہوا ایضا مفعول مطلق کہ فعل آض کا مقدر ہے او ضمیر فاعل کی اسمیں پوشیدہ کہ راجع ہے طرف ان کے فعل ساتھہ فاعل اور مفعول ان کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر تبادیل مفرد خبر ہوئی مبتدا کی لام جار مکان مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر مع

متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

مثل أنّي تكن أكن أي إن تكن في البلدة أكن في البلدة وإن تكن في البادية أكن في البادية

مثل اسکی کہ جس جگہ پر ہیگا تو ہونگا میں یعنی اگر رہیگا تو شہر میں رہونگا میں شہر میں اور ہوگا تو جنگل میں ہونگا میں جنگل میں +

مثل مضاف أنّى مفعول فیہ مقدم تكن فعل مضارع اوسمین ضمیر واحد مذکر حاضر کی فاعل فعل ساتھہ فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی أكن فعل مضارع اوسمین ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھہ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوکر مفسر ہوا أي حرف تفسیر کا إن حرف شرط کا تكن فعل مضارع اوسمین ضمیر واحد متکلم کی فاعل في جار بلدة مجرور جار مجرور سے ملکر مفعول فیہ ہوا فعل ساتھہ فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی أكن فعل مضارع اوسمین ضمیر واحد متکلم کی فاعل في جار بلدة مجرور جار مجرور سے ملکر مفعول فیہ ہوا فعل ساتھہ ضمیر فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ إن حرف شرط کا تكن فعل مضارع اوسمین ضمیر واحد مذکر حاضر کی فاعل في جار بادية مجرور جار مجرور سے ملکر مفعول فیہ ہوا فعل ساتھہ ضمیر فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی أكن فعل مضارع اوسمین ضمیر واحد متکلم کی فاعل في جار بادية مجرور جار مجرور سے ملکر مفعول فیہ ہوا فعل ساتھہ ضمیر فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھہ معطوف کے ملکر جملہ معطوفہ ہوکر مفسہ ہوا مفسر مفسر سے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا

باقی بشرح سابق

وَمَهْمَا وَهُوَ لِلزَّمَانِ

اور مہما ثابت ہے واسطے زمانہ کے

واو عاطفہ مہما مبتدا واو عاطفہ ہو مبتدا اللام جار زمان مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر ساتھہ متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا ہو کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا مہما کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

مثل مهما تذهب أذهب اليوم وإن تذهب غداً أذهب غداً

مثل اس مثال کے کہ جائیگا تو جس وقت جاؤنگا میں اسے اگر جائیگا تو آج جاؤنگا میں آج اور اگر جائیگا تو کل جاؤنگا میں کل

مثل مضاف مهما مفعول فیہ مقدم تذهب فعل مضارع اوسمین ضمیر واحد مذکر حاضر کی فاعل فعل ساتھہ فاعل

اور مفعول فیہ مقدم کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر شرط ہوئی اذہب فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہو کر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا ان حرف شرط کا تذہب فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد مذکر حاضر کی فاعل یوم مفعول فیہ فعل ساتھہ فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر شرط ہوئی اذہب فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل یوم مفعول فیہ فعل ساتھہ فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہو کر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ ان حرف شرط کا تذہب فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد مذکر حاضر کی فاعل غداً مفعول فیہ فعل ساتھہ فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر شرط ہوئی اذہب فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل غداً مفعول فیہ فعل ساتھہ فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہو کر معطوف ہوا معطوف علیہ معطوف سے ملکر جملہ معطوفہ ہو کر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سابق +

## وحیثما وھو للمکان

اور حیثما اور وہی ثابت ہے واسطے مکان کے

واو عاطفہ حیثما مبتدا واو عاطفہ ہو مبتدا الام جار مکان مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر ساتھہ متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہو کر خبر ہوئی مبتدا حیثما کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## مثل حیثما تقعد اقعد ای ان تقعد فی القریۃ اقعد فی القریۃ وان تقعد فی البلدۃ اقعد فی البلدۃ

مثل اس مثال کے کہ جس مقام پر بیٹھیگا تو بیٹھونگا میں اگر بیٹھیگا تو قریہ میں بیٹھونگا میں قریہ میں اور جو بیٹھیگا تو شہر میں بیٹھونگا میں شہر میں

مثل مضاف حیثما مفعول فیہ مقدم تقعد فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد مذکر حاضر کی فاعل فعل ساتھہ ضمیر فاعل اور مفعول فیہ مقدم کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر شرط ہوئی اقعد فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھہ ضمیر فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہو کر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا ان حرف شرط کا تقعد فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد مذکر حاضر کی فاعل فی جار قریۃ مجرور جار مجرور سے ملکر مفعول فیہ ہوا فعل ساتھہ ضمیر فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر شرط ہوئی اقعد فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فی جار قریۃ مجرور جار مجرور سے ملکر مفعول فیہ ہوا۔ فعل ساتھہ ضمیر فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہو کر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ ان حرف شرط کا تقعد فعل مضارع اوسمیں ضمیر

واحد مذکر حاضر کی فاعل فی جار بلدۃ مجرور جار مجرور سے ملکر مفعول فیہ ہوا فعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر شرط ہوئی آقعد فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فی جار بلدۃ مجرور جار مجرور سے ملکر مفعول فیہ ہوا فعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہو کر معطوف ہوا معطوف علیہ معطوف سے ملکر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بدستور مذکور

## واذما وہو یستعمل فی غیر ذوی العقول

اور اذما وہی استعمال کیا جاتا ہے بیچ غیر ذوی العقول کے

واو عاطفہ اذما مبتدا اور عاطفہ ہو مبتدا یستعمل فعل مضارع مجہول اوسمیں ضمیر نائب فاعل کی پوشیدہ فی جار غیر مجرور مضاف ذوی مضاف الیہ مضاف عقول مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ نائب فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر خبر ہوئی مبتدا ہو کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہو کر خبر ہوئی مبتدا اذما کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا ؛

## مثل اذما تفعل افعل ای ان تفعل الخیاطۃ افعل الخیاطۃ وان تفعل الزراعۃ افعل الزراعۃ

مثل اسکے جو چیز کریگا تو کرونگا میں یعنی اگر کریگا تو درزی گری کرونگا میں خیاطی اور اگر کریگا تو کھیتی کرونگا میں کھیتی ؛

مثل مضاف اذما مبتدا تفعل فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد مذکر حاضر کی فاعل فعل ساتھ ضمیر فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر شرط ہوئی افعل فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھ ضمیر فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہو کر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا ان حرف شرط کا تفعل فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد مذکر حاضر کی فاعل خیاطۃ مفعول بہ فعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر شرط ہوئی افعل فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل خیاطۃ مفعول بہ فعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہو کر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ ان حرف شرط کا تفعل فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد مذکر حاضر کی فاعل زراعۃ مفعول بہ فعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر شرط ہوئی افعل فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل زراعۃ مفعول بہ فعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہو کر معطوف ہوا معطوف علیہ

معطوف سے ملکر جملہ معطوفہ ہوکر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سابق

## وان کان الفعل الثانی مضارعاً دون الاول فالوجہان فی المضارع

اور اگر ہو فعل دوسرا مضارع سوا پہلے کے پس دو وجہ رکھتا ہے بیچ مضارع کے

واو عاطفہ ان حرف شرط کا کان فعل افعال ناقصہ سے فعل موصوف ثانی صفت موصوف صفت سے ملکر اسم ہوا کان کا مضارعاً خبر دون مضاف اول مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول فیہ ہوا کان ساتھ اسم اور خبر و مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر شرط ہوئی فا حرف جزا کا وجہان مبتدا فی جار مضارع مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر کا مستقر مع متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ معطوفہ ہوا ×

## الجزم والرفع

پہلی وجہ جزم ہے اور دوسری رفع

جزم معطوف علیہ واو عاطفہ رفع معطوف معطوف علیہ معطوف سے ملکر جملہ معطوفہ ہوا +

## مثل اذا ماکتبت اکتب

مانند اسکے جسوقت لکھے گا تو لکھونگا میں

مثل مضاف اذما حرف شرط کا کتبت فعل ماضی اوسمیں ضمیر واحد مذکر حاضر کی فاعل فعل ساتھ ضمیر فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی اکتب فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھ ضمیر فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سابق

## النوع الثامن اسماء تنصب الاسماء النکرات علی التمیز

قسم آٹھویں اسم ہیں ایسے اسم کہ نصب کرتے ہیں اسم نکرہ کو بنا بر تمیز کے

النوع موصوف ثامن صفت موصوف صفت سے ملکر مبتدا اسماء موصوف تنصب فعل مضارع اوسمیں ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف اسماء کے پوشیدہ الاسماء موصوف نکرات صفت موصوف صفت سے ملکر مفعول بہ ہوا علی جار تمیز مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل اور مفعول بہ و متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر صفت ہوئی موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا +

وہی اربعۃ اسماءٍ

اور وہی چار اسم ہیں

واو عاطفہ ہی مبتدا اربعۃ ممیز مضاف اسماء تمیز مضاف الیہ ممیز مضاف ساتھ تمیز مضاف الیہ کے ملکر خبر ہوئی مبتدا ہی کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا۔

الاول لفظ عشر وعشرون او ثلثون او اربعون او خمسون او ستون او سبعون او ثمانون او تسعون

پہلا لفظ عشر یعنی دس کا یا بیس کا یا تیس[30] کا یا چالیس[40] کا یا پچاس کا یا ساٹھ[60] کا یا اسی کا یا نوے[90] کا

اول مبتدا لفظ مضاف عشر معطوف علیہ و عاطفہ عشرون معطوف او عاطفہ ثلثون معطوف او عاطفہ اربعون معطوف او عاطفہ خمسون معطوف او عاطفہ ستون معطوف او عاطفہ سبعون معطوف او عاطفہ ثمانون معطوف او عاطفہ تسعون معطوف معطوف علیہ ساتھ آٹھوں معطوف اپنے کے ملکر مضاف الیہ ہوا لفظ مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر خبر ہوئی مبتدا اول کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

اذا رکب مع احد او اثنین او ثلث او اربع او خمس او ست او سبع او ثمان او تسع

جسوقت کہ ترکیب دیئے جائیں یہی اسما ساتھ لفظ ایک کے یا دو کے یا تین کے یا چار کے یا پانچ کے یا چھ کے یا سات کے یا آٹھ کے یا نو کے

اذا مضاف رکب فعل ماضی مجہول و سمین ضمیر نائب فاعل کی پوشیدہ مع مضاف احد معطوف علیہ او عاطفہ اثنین معطوف او عاطفہ ثلثۃ معطوف او عاطفہ اربع معطوف او عاطفہ خمس معطوف او عاطفہ ست معطوف او عاطفہ سبع معطوف او عاطفہ ثمان معطوف او عاطفہ تسع معطوف معطوف علیہ ساتھ کل معطوفوں اپنے کے ملکر مضاف الیہ ہوا مع مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول فیہ ہوا رکب کا فعل ساتھ فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر مضاف الیہ ہوا اذا مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر خبر ہوئی مبتدا محذوف ہذا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا

فان کان الممیز مذکرا فطریق الترکیب فی لفظ احد واثنان مع عشر ان تقول احد عشر رجلا

واثنا عشر رجلا بتذکیر الجزئین

پس اگر ہو تمیز مذکر پس طریق ملانے کا بیچ لفظ ایک اور دو کی ہمراہ عشر کے یہ کہ تو کہے گیارہ مرد اور بارہ مرد ساتھ مذکر ہونے دونوں جزء کے

فا حرف تفسیر کا ان حرف شرط کا کان فعل افعال ناقصہ سے ممیز اسم کان کا مذکرا خبر کان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر شرط ہوئی فا حرف جزا کا طریق مضاف ترکیب مصدر منتعدی فی جار لفظ مجرور مضاف

نحو مضاف اسمی فعل افعال ناقصہ سے زید اسم امسی کا کاتبًا خبر امسی ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بدستور سابق +

**معناه حصل قرأته فی وقت المساء**

معنی اوسکے حاصل ہوئی قرأت اوسکو بیچ وقت شام کے

معنا مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مبتدا حصل فعل ماضی قرأت مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر فاعل ہوا فی جار وقت مجرور مضاف مساء مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا

**وہذه الثلثة قد یکون بمعنی صار**

اور یہ تینوں کبھی ہوتے ہین معنی مین صار کے

واو عاطفہ ہذا اسم اشارہ موصوف ثلثۃ صفت موصوف صفت سے ملکر مبتدا قد حرف تحقیق کا واسطے تقلیل مضارع کے تکون فعل افعال ناقصہ سے اوسمین ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف ثلثۃ کی با جار معنی مجرور مضاف صار مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر مقدر کا مستقر ساتھ ضمیر فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی تکون کی تکون ساتھ اسم اور خبر کے خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

**مثل اصبح الفقیر غنیًا وامسی زید کاتبًا واضحی المظلم منیرًا**

جیسے ہوگیا فقیر غنی اور ہوگیا زید کاتب اور ہوگیا تاریک کرنے والا روشن کرنے والا

مثل مضاف اصبح فعل افعال ناقصہ سے فقیر اسم اصبح کا غنیا خبر اصبح ساتھ اسم اور خبر کے ملکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ امسی فعل افعال ناقصہ سے زید اسم امسی کا کاتبًا خبر امسی ساتھ اسم اور خبر کے جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف ہوا واو عاطفہ اضحی فعل افعال ناقصہ سے مظلم اسم منیرًا خبر اضحی ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ معطوف علیہ ساتھ دونو معطوفوں اپنے کے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بدستور

**وقد تکون تامّة**

اور کبھو ہوتے ہین وہی تینوں تامہ

واو عاطفہ قد حرف تحقیق کا واسطے تقلیل مضارع کے تکون فعل افعال ناقصہ سے اوسمین ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف تلثہ کے تامۃ خبر تکون ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

مثل اصبح زید بمعنی دخل زید فی الصباح و امسی عمر ای دخل عمرو فی المسا و اضحی بکر ای دخل بکر فی الضحیٰ

مثل اس مثال کے کہ فرمایا مصنف نے کہ داخل ہوا زید معنی ہین اسکے یعنے آیا زید بیچ وقت صبح کے اور داخل ہوا عمرو وقت شام کے یعنے آیا عمرو بیچ وقت شام کے اور داخل ہوا وقت چاشت کے بکر یعنے آیا بکر بیچ وقت چاشت کے

مثل مضاف اصبح فعل ماضی افعال ناقصہ سے بجای تامہ زید اسم فاعل ذوالحال باجار معنی مجرور مضاف فعل ماضی زید فاعل فی جار صباح مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل و متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مضاف الیہ ہوا معنی مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر مقدر کا مستقر ساتھ متعلق اپنے کے ملکر حال ہوا ذوالحال کا ذوالحال حال سے ملکر فاعل ہوا اصبح فعل کا فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ امسی فعل افعال ناقصہ سے بمعنی تامہ عمر فاعل فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا دخل فعل ماضی عمر فاعل فی جار مسا مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل و متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر معطوف ہوا واو عاطفہ اضحی فعل افعال ناقصہ سے بمعنی تامہ بکر فاعل فعل ساتھ فاعل کے ملکر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا دخل فعل ماضی بکر فاعل فی جار ضحی مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھ ہر دو معطوفون اپنے کے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بدستور مرقوم

والسادس ظلّ

اور چھٹا حرف اون تیرہ مین سے ظل ہے

واو عاطفہ سادس مبتدا ظل خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

والسابع بات

اور ساتواں بات ہے اون تیرہ مین سے

واو عاطفہ سابع مبتدا بات خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

## وبہا لاقتران مضمون الجملۃ بوقتیہا التی ہی بالنہار واللیل

اور وہی دونوں ظل اور بات ثابت ہیں واسطے نزدیک کرنے معنی جملہ کے ساتھ دونوں وقتوں اپنے کے ایسے وقت کہ وہ ایک دن ہے اور ایک

واو عاطفہ بہا مبتدا لام جار اقتران مصدر مجرور مضاف مضمون مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر موصوف ہوا جملہ صفت موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مستقر مقدر کا باجار وقت مجرور مضاف ہی مضاف الیہ موصوف التی موصول ہی مبتدا باجار نہار مجرور معطوف علیہ واو عاطفہ لیل معطوف معطوف علیہ ساتھ معطوف کے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مستقر یا ثابت محذوف کا مستقر ساتھ دونوں متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## وظل لاقتران مضمون الجملۃ بالنہار

اور ظل ثابت ہے واسطے نزدیک کرنے معنی جملہ کے ساتھ دن کے

واو حرف مستانفہ ظل مبتدا لام جار اقتران مجرور مضاف مضمون مضاف الیہ مضاف جملہ مضاف الیہ باجار نہار مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا اقتران کا اقتران اپنے متعلق سے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوا +

## وبات لاقتران مضمون الجملۃ باللیل

اور بات ہے واسطے نزدیک کرنے معنی جملہ کے ساتھ رات کے

واو حرف مستانفہ بات مبتدا لام جار اقتران مجرور مضاف مضمون مضاف الیہ مضاف جملہ مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مستقر مقدر کا باقی بدستور سابق باجار لیل مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا اقتران کا اقتران اپنے متعلق سے ملکر بدستور جار مجرور ہوکر متعلق ثابت مقدر کا ہوکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوا +

## نحو ظل زید کاتبا ای حصل کتابتہ فی نہار وبات زید نائما ای حصل نومہ فی اللیل

مثل اس مثال کے دن کو ہوا زید لکھنے والا یعنی حاصل ہوئی کتابت بیچ دن کے اور ہوا زید سونے والا یعنی حاصل ہوئی نیند بیچ رات کے

نحو مضاف ظل فعل افعال ناقصہ سے زید اسم کاتبا خبر ظل ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا حصل فعل ماضی کتابۃ مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر فاعل ہوا فی جار نہار مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل و متعلق اپنے کے

ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مفسر ہوا مفسر کا مفسر مفسر سے ملکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ بات فعل افعال ناقصہ سے زید اسم بات کا نائماً خبر بات ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مفسر ہوا ای حرف تفسیر کا محل فعل ماضی نوم مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر فاعل ہوا فی جار لیل مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مفسر ہوا مفسر کا مفسر مفسر سے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ کا معطوف علیہ ساتھ معطوف کے ملکر جملہ معطوفہ ہوکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی لبشرح سابق

| | وقد تکونان بمعنی صار | |
|---|---|---|
| | اور کبھی ظل اور بات ہوتے ہیں بیچ معنی صار کے بھی | |

واو عاطفہ قد حرف تحقیق کا واسطے تقلیل مضارع کے تکونان فعل افعال ناقصہ سے او ہمین ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف ظل بات کے باجار معنی مجرور مضاف صار مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر مقدر کا مستقر ساتھ متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی تکونان کی تکونان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

| | مثل ظل الصبی بالغاً وبات الشباب شیخاً | |
|---|---|---|
| | مثل اس مثال کے کہ ہوا لڑکا بالغ اور ہوا جوان بڈھا | |

مثل مضاف ظل فعل افعال ناقصہ سے صبی اسم ظل کا بالغاً خبر صبی ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ بات فعل افعال ناقصہ سے شباب اسم شیخاً خبر بات ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ کا معطوف علیہ ساتھ معطوف کے ملکر جملہ معطوفہ ہوکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بدستور سابق +

| | والثامن مادام | |
|---|---|---|
| | اور آٹھواں حرف اون تیرہ سے مادام ہے | |

واو عاطفہ ثامن مبتدا مادام خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوف ہوا +

| | وہی لتوقیت شئی بمدۃ ثبوت خبرہا لاسمہا | |
|---|---|---|
| | اور وہی ثابت ہے واسطے مقرر کرنے ایک چیز کے بیچ مدت ثبوت کے خبر اوسکی واسطے اسم اوسکے | |

واو عاطفہ ہی مبتدا لام جار توقیت مصدر متعدی مضاف شئی مضاف الیہ ہا جارہ مجرور مضاف ثبوت مصدر متعدی مضاف الیہ مضاف خبر مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مضاف الیہ ہوا ثبوت مضاف کا لام جار اسم مجرور مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ثبوت کا ثبوت مصدر مضاف ساتھ مضاف الیہ اور متعلق اپنے کے ملکر مضاف الیہ ہوا مدۃ مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا توقیت کا توقیت مصدر مضاف ساتھ مضاف الیہ اور متعلق اپنے کے ملکر مجرور ہوا لام جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر مقدر کا مستقر ساتھ متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی ہی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

| فلا بد من ان یکون قبلہا جملۃ فعلیۃ او اسمیۃ |
| --- |
| پس لابد ہے کہ ہوے ماقبل دام کے جملہ فعلیہ یا اسمیہ |

فا عاطفہ عاطفہ واسطے فصاحت کے لا نافیہ بدا اسم لا کا من جار اسم ناصبہ مصدریہ یکون فعل افعال ناقصہ سے قبل مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر اسم ہوا یکون کا جملۃ موصوف فعلیۃ معطوف علیہ او عاطفہ اسمیۃ معطوف معطوف علیہ ساتھ معطوف اپنے کے ملکر صفت ہوئی موصوف کی موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی یکون کی یکون ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر مقدر کا مستقر ساتھ متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی لا کی لا ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جزا ہوئی شرط محذوف کی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ ہوا +

| نحو اجلس ما دام زید جالسا و زید قائما ما دام عمرو قائما |
| --- |
| جیسے کہ بیٹھ تو جبتک زید بیٹھنے والا ہے اور زید کھڑا رہنے والا ہے جبتک عمرو کھڑا ہے |

نحو مضاف اجلس فعل امر اوہمین ضمیر انت کی فاعل ما دام فعل افعال ناقصہ سے زید اسم جالسا خبر ما دام ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مفعول فیہ ہوا فعل ساتھ فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ زید مبتدا قائما اسم فاعل اوہمین ضمیر اسم فاعل کی ما دام فعل افعال ناقصہ سے عمرو اسم قائما خبر ما دام ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مفعول فیہ ہوا قائما اسم فاعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھ

معطوف

معطوف اپنے کے ملکر مضاف الیہ ہوا مضاف کا باقی بدستور سابق +

والتاسع مازال

اور نواں حرف اون تیرہ تین سے مازال ہے

واو عاطفہ تاسع مبتدا مازال خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا +

والعاشر مابرح

اور دسواں مابرح

واو عاطفہ عاشر مبتدا مابرح خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا

والحادی عشر ماانفک

اور گیارھواں ماانفک

واو عاطفہ حادی عشر مبتدا ماانفک خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

والثانی عشر مافتئ

اور بارھواں مافتئ

واو عاطفہ ثانی عشر مبتدا مافتئ خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

وقد یقال مافتأ ومااَفتأ

اور کبھی کہا جاتا ہے مافتا اور ما افتا

واو عاطفہ قد حرف تحقیق کا واسطے تقلیل مضارع کے یقال فعل مضارع مجہول مافتا معطوف علیہ واو عاطفہ مااَفتا معطوف معطوف علیہ معطوف سے ملکر نائب فاعل ہوا فعل ساتھ نائب فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ معطوفہ ہوا +

وکل واحد من ہذہ الافعال الاربعۃ لدوام ثبوت خبرہا لاسمہا مذ قبلہ

اور ہر ایک اون چاروں افعال سے واسطے ہمیشگی کے ثابت ہو اپنی خبر کے واسطے اپنے اسم کے کہ گذرا اوپر

واو عاطفہ کل مضاف واحد مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر موصوف من جار ہذہ اسم اشارہ موصوف افعال موصوف اربعۃ صفت موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا اس جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر ساتھ متعلق اپنے کے ملکر صفت ہوئی

موصوف کی موصوف صفت سے ملکر مبتدا لام جار دوام مجرور مضاف ثبوت مصدر لازمی مضاف الیہ مضاف خبر مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مضاف الیہ ہوا ثبوت مضاف کا لام جار اسم مجرور مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثبوت کا مذ مضاف قبل مضاف الیہ مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول فیہ ہوا ثبوت کا ثبوت ساتھ مضاف اور مفعول فیہ اور متعلق اپنے کے ملکر مضاف الیہ ہوا دوام مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر ساتھ متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

| | ویلزمها النفی | |
|---|---|---|
| | اور کبھی لازم ہوتی ہے نفی | |

واو عاطفہ یلزم فعل مضارع ہا ضمیر مفعول مقدم نفی فاعل فعل ساتھ فاعل مؤخر او مفعول مقدم کے ملکر جملہ فعلیہ معطوفہ ہوا +

مثل مازال زید عالماً ومابرح زید صائماً ومافتئ عمرو فاضلاً ومانفک بکر عاقلاً

مثل اس مثال کے ہمیشہ ہے زید عالم اور ہمیشہ ہے زید روزہ رکھنے والا اور ہمیشہ ہے عمرو فاضل اور ہمیشہ سے بکر عاقل

مثل مضاف مازال فعل افعال ناقصہ سے زید اسم عالماً خبر مازال ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ مابرح فعل افعال ناقصہ سے زید اسم صائماً خبر مابرح ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر معطوف ہوا واو عاطفہ مافتئ فعل افعال ناقصہ سے عمرو اسم فاضلاً خبر مافتئ ساتھ اسم اور خبر اپنی کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف ہوا واو عاطفہ مانفک فعل افعال ناقصہ سے بکر اسم عاقلاً خبر مانفک ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھ تینوں معطوفوں اپنے کے ملکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سابق +

| | والثالث عشر لیس | |
|---|---|---|
| | اور تیرھواں حرف اوسکا لیس ہے | |

واو حرف عطف ثالث عشر مبتدا لیس خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

## وہی لنفی مضمون الجملۃ فی زمان الحال

اور وہی نفی ثابت ہے واسطے نفی کرنے جملہ کے بیچ زمانۂ حال کے

واو عاطفہ ہی مبتدا لام جار نفی مجرور مصدر مضاف مضمون مضاف الیہ مضاف جملۃ مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مضاف الیہ ہوا نفی مصدر مضاف کا فی جار زمان مجرور مضاف حال مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا فی جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا نفی کا نفی مصدر مضاف ساتھ مضاف الیہ اور متعلق اپنے کے ملکر مجرور ہوا لام جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر ساتھ متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

## وقال بعضھم فی کل زمان

اور کہا ہے بعض نحویوں نے کہ بیچ تمام زمانہ کے نفی کرتا ہے

واو عاطفہ قال فعل ماضی بعض مضاف ہم ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر فاعل ہوا فی جار کل مجرور مضاف زمان مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا قال فعل کا فعل ساتھ فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ معطوفہ ہوا +

## مثل لیس زید قائما

مثل اس مثال کے کہ نہیں ہے زید قائم

مثل مضاف لیس فعل افعال ناقصہ سے زید اسم قائما خبر لیس ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بطور سطور

## واعلم ان تقدیم اخبار ہذہ الافعال علی اسمائہا جائز بابقاء عملہا +

اور جان تو تحقیق مقدم کرنا انکی فعلوں کی خبروں کا اوپر انکے اسموں کے جائز ہے ساتھ باقی رکھنے عمل اوس فعلوں کے

واو عاطفہ اعلم فعل امر حاضر اوسمیں ضمیر مخاطب کی فاعل ان حرف مشبہ بفعل تقدیم مصدر متعدی مضاف اخبار مضاف الیہ مضاف ہذہ اسم اشارہ موصوف افعال صفت موصوف صفت سے ملکر مضاف الیہ ہوا مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مضاف الیہ ہوا تقدیم مصدر مضاف کا علی جار اسماء مجرور مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا تقدیم کا تقدیم مصدر مضاف ساتھ مضاف الیہ کہ در حقیقت مفعول ہے اور متعلق اپنے کے ملکر

اسم ہوا ان کا جائز اسم فاعل با جار ابقا مجرور مضاف عمل مضاف الیہ مضاف ہا ضمیر مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا جائز کا جایز اسم فاعل ساتھ ضمیر فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی ان کی ان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر مفعول بہ ہوا فعل ساتھ فاعل و مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ معطوفہ ہوا +

**مثل کان زید قائما**

مثل اس مثال کے ہے قائم زید

مثل مضاف کان فعل افعال ناقصہ سے قائما خبر مقدم زید اسم موخر کان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سابق +

**وعلی ہذا القیاس فی البواقی**

اور اوپر اسی قیاس کے ہیں سب باقی افعال ناقصہ

واو عاطفہ علی جار ہذا اسم اشارہ مجرور موصوف قیاس صفت موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا استقر یا ثابت مقدر کا مستقر ساتھ متعلق اپنے کے ملکر خبر مقدم ہوئی فی جار البواقی مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا جائز مقدر کا جایز اسم فاعل ساتھ ضمیر فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر مبتدا ہوا مبتدا موخر ساتھ خبر مقدم کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

**وایضا**

اور بھی

واو عاطفہ ایضا اسم مفعول مطلق فعل محذوف آض کا آض فعل ماضی اوسمیں ضمیر فاعل کی فعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول مطلق کے ملکر جملہ فعلیہ معطوفہ ہوا +

**تقدیم اخبارہا علی انفسہا جایز سوی لیس افعال التی کان فی اوائلہا ما**

ہے مقدم کرنا خبر وان انھیں فعلوں کا اوپر اونکی ذاتوں کے جایز سوائے لیس کے اور وہ فعل ایسے ہیں کہ پہلے اونکے ما ہووے

تقدیم مصدر متعدی مضاف مضاف الیہ مضاف اخبار مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ علی جار نفس مجرور مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا تقدیم کا تقدیم مضاف ساتھ مضاف الیہ اور متعلق اپنے کے ملکر مبتدا ہوا جایز اسم فاعل اوسمیں ضمیر فاعل کی سوی ظرف مکان واسطے استثنا کے مضاف لیس مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر معطوف علیہ واو عاطفہ

ایضا

افعال موصوف التی صفت موصول کان فعل افعال ناقصہ سے فی جار او ایل مجرور مضاف ناضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ثابت یا مستقر مقدر کا مستقر ساتھ متعلق اپنے کے ملکر اسم ہوا کان کا ما خبر کان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر صلہ ہوا موصول التی کا موصول صلہ سے ملکر صفت ہوئی موصوف کی موصوف صفت سے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ معطوف سے ملکر جملہ معطوفہ ہوکر مفعول فیہ ہوا جائز کا جائز ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

| | مثل قایما کان زید |
|---|---|
| | مثل اس مثال کے کہ قائم ہوا زید |

مثل مضاف قایماً خبر مقدم اسکی ذات پہ کان فعل ناقص زید اسم اسکا فعل اسم و خبر سے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مضاف الیہ ہوا مضاف مضاف الیہ سے ملکر خبر ہوئی مبتدا محذوف نظیرہ کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوا

| وقال بعضہم تقدیم الاخبار علی ہذہ الافعال ایضاً جایز سوے ما دام |
|---|
| اور کہا ہے بعض نحویوں نے کہ تقدیم کرنا خبروں کا اوپر ان فعلوں کے بھی جائز ہے سوا ما دام کے |

واو عاطفہ قال فعل ماضی بعض مضاف ہم ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر فاعل ہوا تقدیم مصدر متعدی مضاف اخبار مضاف الیہ علی جار ہذہ اسم اشارہ موصوف افعال صفت موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا تقدیم کا تقدیم ساتھ مضاف الیہ اور متعلق اپنے کے ملکر مبتدا ہوا ایضاً اسم مفعول مطلق فعل محذوف آض کا فعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول مطلق کے ملکر جملہ فعلیہ معترضہ ہوا جائز اسم فاعل و سمیں ضمیر فاعل کی سوے مضاف ما دام مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول فیہ ہوا جایز ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر مفعول فیہ ہوا فعل ساتھ فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ ہوا۔

| | اما تقدیم اسمائہا علیہا فغیر جایز | |
|---|---|---|
| | لیکن مقدم کرنا انکے اسموں کا اوپر ان فعلوں کے غیر جائز ہے | |

اما کلمہ شرط واسطے استیناف کے تقدیم مصدر متعدی مضاف اسم مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مضاف الیہ ہوا تقدیم مضاف کا علی جار ہا ضمیر مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا

تقدیم کا تقدیم مصدر مضاف ساتھ مضاف الیہ اور متعلق اپنے کے ملکر شرط ہوئی فا حرف جزا کا غیر مضاف جایز مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ مستانفہ ہوا +

| | لان اسمائها فاعلها | |
|---|---|---|
| | واسطے اسکے کہ انکے اسم فاعل ہین | |

لام جار ان حرف مشبہ بفعل اسما مضاف ہا مضاف الیہ یہ سب ملکر اسم ہوا ان کا فاعل مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ یہ ملکر خبر ہوئی ان اپنے اسم و خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہو کر مجرور ہوا جار کا جار مجرور ملکر متعلق ہوا جایز کا جایز متعلق سے ملکر خبر ہوئی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ شرطیہ ہوا +

| | والفاعل لایجوز تقدیمه علی الفعل | |
|---|---|---|
| | اور فاعل کا مقدم کرنا جائز نہین ہے اوپر فعل کے | |

واو حرف عطف فاعل مبتدا لایجوز فعل نفی تقدیم مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ علی جار فعل مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوے فعل کے فعل فاعل اور متعلق سے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوا +

| | واعلم ان حکم مشتقات هذه الافعال کحکم هذه الافعال فی العمل | |
|---|---|---|
| | اور جان تو تحقیق کہ حکم مشتقات ان فعلون کا مانند حکم ان فعلون کے ہے بیچ عمل کرنے کے | |

واو عاطفہ اعلم فعل امر حاضر معروف اوسمین ضمیر مخاطب کی فاعل ان حرف مشبہ بفعل حکم مضاف مشتقات مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر اسم ہوا ان کا ہذہ اسم اشارہ موصوف افعال صفت کاف جار حکم مجرور مضاف ہذا اسم اشارہ موصوف افعال صفت فی جار عمل مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا افعال کا افعال ساتھ متعلق اپنے کے ملکر صفت ہوئی موصوف کی موصوف صفت سے ملکر مضاف الیہ ہوا مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا افعال کا افعال ساتھ متعلق کے ملکر صفت ہوئی موصوف کی موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی ان کی ان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر مفعول فیہ ہوا فعل ساتھ فاعل اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ انشائیہ معطوفہ ہوا +

| | النوع الحادی عشر افعال المقاربة | |
|---|---|---|
| | قسم گیارہوین وہ افعال ہین کہ آتے ہین واسطے مقاربت کے | |

النوع موصوف حادی عشر صفت موصوف صفت سے ملکر مبتدا افعال مضاف مقاربۃ مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر خبر ہوئی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ مستانفہ ہوا +

**وانما سمیت بہذا الاسم لانہا تدل علی المقاربۃ**

اور وہی افعال نہیں نام رکھے جاتے ہیں ساتھ اس اسم کے مگر واسطے اس بات کے کہ دلالت کریں وہ مقاربت پر

واو عاطفہ یا استینافیہ ان حرف مشبہ بفعل ما کافہ دونوں مرکب بنائی واسطے قصر کے حکم خبری سمیت فعل ماضی مجہول او سمین ضمیر نائب فاعل کی با جار ہذا اسم اشارہ موصوف اسم صفت موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر مفعول بہ ہوا سمیت کا لام جار ان حرف مشبہ بفعل ہا ضمیر اسم ان کی جو راجع ہے طرف افعال مقاربۃ کے تدل فعل مضارع او سمین ضمیر واحد مؤنث غائب کی فاعل علی جار مقاربۃ مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل او متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر خبر ہوئی ان کی ان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر مجرور ہوا لام جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا سمیت فعل کا فعل ساتھ نائب ضمیر فاعل او مفعول بہ او متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ یا مستانفہ ہوا

**وہی اربعۃ**

اور وہی چار فعل ہیں

واو عاطفہ ہی مبتدا اربعۃ خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

**الاول عسیٰ**

پہلا عسیٰ ہے

اول مبتدا عسیٰ خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ مستانفہ ہوا +

**وہو فعل منصرف**

اور وہی فعل گردانے جاتے ہیں

واو عاطفہ ہو مبتدا فعل موصوف منصرف خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا +

**لدخول تاء التانیث الساکنۃ فیہ**

واسطے داخل ہونے تاء تانیث ساکنہ کے بیچ اوس عسیٰ کے

لام جار برای تعلیل دخول مصدر لازمی مجرور مضاف تا مضاف الیہ مضاف تانیث مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر موصوف ساکنۃ اسم فاعل اوسمیں ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف تا کی ساکنۃ ساتھ ضمیر فاعل کے ملکر صفت ہوئی موصوف صفت سے ملکر مضاف الیہ ہوا دخول مضاف کا بنا بر رعایت کے فی جار ہا ضمیر مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا دخول کا دخول مصدر مضاف ساتھ مضاف الیہ و متعلق اپنے کے ملکر مجرور ہوا لام جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت کا ثابت مستقر محذوف کا ثابت ساتھ ضمیر فاعل او رمتعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا محذوف ذلک کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوا +

| نحو عسست |
|---|
| جیسا کہ عسست |

نحو مضاف عسست مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر خبر ہوئی مبتدا محذوف مثالہ کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا

| وغیر منصرف |
|---|
| اور غیر گردان رکھنے والا ہے |

واو عاطفہ غیر مضاف منصرف مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر خبر ہوئی بواسطہ عطف کی اوپر فعل کے

| اذ لا یشتق منہ مضارع واسما فاعل ومفعول وامر ونہی |
|---|
| اسواسطے کہ نکالا نہیں جاتا اوس سے فعل مضارع اور اسم فاعل اور اسم مفعول اور امر اور نہی |

اذ برای تعلیل لا نافیہ یشتق فعل مضارع مجہول من جار ہا ضمیر مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا یشتق فعل کا مضارع معطوف علیہ واو عاطفہ اسما فاعل معطوف واو عاطفہ مفعول معطوف واو عاطفہ امر معطوف واو عاطفہ نہی معطوف معطوف علیہ ساتھ چاروں معطوف کے ملکر نائب فاعل ہوا یشتق کا فعل ساتھ نائب فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معللہ ہوا +

| ومثلاً |
|---|
| اور مثل اسکے |

واو حرف عطف مثلاً مفعول مطلق فعل محذوف مثلت کا مثلت فعل ماضی اوسمیں ضمیر واحد متکلم کی فاعل فعل ساتھ فاعل اور مفعول مطلق کے ملکر جملہ فعلیہ ہوا +

## وعمله على نوعين

اور عمل اوسکا اوپر دو طرح کے ہے

واو عاطفہ یا استینافیہ عمل مصدر متعدی مضاف و ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مبتدا ہوا علی جار نوعین مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر مقدر کا مستقر ساتھ متعلق اپنے کی ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ یا مستانفہ ہوا +

## النوع الاول ان یرفع الاسم و ہو فاعله وینصب الخبر

طرح پہلی یہ ہے کہ پیش کرتا ہے اسم کو اور وہ اسم فاعل اوسکا ہوتا ہے اور زبر کرتا ہے خبر کو

النوع موصوف الف لام عہد خارجی اول مبتدا ان ناصبہ یرفع فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد مذکر غائب کی فاعل جو راجع ہے طرف عسی کے اسم ذوالحال واو حالیہ ہو مبتدا فاعل مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر خبر ہوئی ہو مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر حال ہوا ذوالحال حال سے ملکر مفعول بہ ہوا فعل ساتھہ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا او عاطفہ ینصب فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد مذکر غائب کی فاعل جو راجع ہے طرف عسی کے خبر مفعول بہ فعل ساتھہ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ کا معطوف علیہ معطوف سے ملکر خبر ہوئی مبتدا اول کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ مستانفہ ہوا

## ویکون خبره فعلا مضارعا مع ان

اور ہوتی ہے خبر اوسکی فعل مضارع ساتھہ ان کے

واو عاطفہ یکون فعل افعال ناقصہ سے خبر مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر اسم ہوا یکون کا فعلا موصوف مضارعا صفت موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی مع مضاف ان مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول فیہ ہوا یکون کا یکون ساتھہ اسم اور مع مفعول فیہ کے جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

## وحینئذ یکون بمعنی قارب

اور بیچ اوس ہنگام کے ہوتا ہے عسی بیچ معنی قارب کے

واو عاطفہ حین مضاف اذا مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول فیہ مقدم ہوا یکون فعل

افعال ناقصہ سے اوسمیں ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف عسیٰ کے با جار معنی مجرور مضاف قارب مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا مستقر ساتھ متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی یکون کی یکون ساتھ اسم اور خبر اور مع مفعول فیہ مقدم کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ ہوا

| | نحو عسیٰ زید اٴن یخرج | |
|---|---|---|
| | مثل اس مثال کے کہ قریب ہے زید یہ کہ نکلے | |

نحو مضاف عسیٰ فعل افعال مقارب سے زید اسم عسیٰ کا ان ناصبہ یخرج فعل مضارع اوسمیں ضمیر مذکر غائب کی فاعل جو راجع ہے طرف زید کے فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر خبر ہوئی عسیٰ کی عسیٰ ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بدستور سابق +

| | فزید مرفوع بانہ اسمہ وفاعلہ | |
|---|---|---|
| | پس زید پیش دیا گیا ہے بسبب اسکے کہ اسم اوسکا ہے اور فاعل اسی عسیٰ کا | |

فا ہ بطلی تفصیل کے زید مبتدا مرفوع اسم مفعول اوسمیں ضمیر نائب فاعل کی با جار ان حرف مشبہ بفعل ہ ضمیر اسم ان کی اسم مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر معطوف علیہ واو عاطفہ فاعل مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھ معطوف کے ملکر خبر ہوئی ان کی ان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مرفوع کا مرفوع ساتھ متعلق کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ مبینہ ہوا +

| | وان یخرج فی موضع النصب بانہ خبرہ بمعنی قارب زید ان الخروج | |
|---|---|---|
| | اور یہ کہ یخرج بیچ موضع نصب کے بسبب اسکے ہے کہ تحقیق کہ خبر اوسکی ہے بیچ اس معنی کے کہ نزدیک ہوا زید یہ کہ نکلے | |

واو عاطفہ ان یخرج مبتدا فی جار موضع مجرور مضاف نصب مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر محذوف کا با جار ان حرف مشبہ بفعل ہ ضمیر اسم ان کی خبر مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر خبر ہوئی ان کی ان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مستقر محذوف کا با جار معنی مجرور مضاف قارب فعل ماضی زید فاعل خروج مفعول بہ فعل ساتھ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر مضاف الیہ ہوا مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مستقر مقدر کا

مستقر ساتھ تینوں متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا یخرج کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

**ویجب ان یکون خبرہ مطابقا لاسمہ فی الافراد والتثنیۃ والجمع والتذکیر والتانیث**

اور واجب ہے یہ کہ ہووے خبر اوسکی موافق واسطے اوسکے اسم کے بیچ اکیلے ہونے کے اور تثنیہ ہونے کے اور جمع ہونے کے اور مذکر اور مونث ہونے کے

واو عاطفہ یجب فعل مضارع ان ناصبہ یکون فعل افعال ناقصہ سے بمعنی مستقبل خبر مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ جو راجع ہے طرف عسی کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر اسم ہوا یکون کا مطابقا اسم فاعل اوسمین ضمیر فاعل لی لام جار اسم مجرور مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ جو راجع ہے طرف عسی کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مطابقا کا فی جار افراد مجرور معطوف علیہ واو عاطفہ تثنیہ معطوف واو عاطفہ تذکیر معطوف واو عاطفہ تانیث معطوف معطوف علیہ ساتھ چاروں معطوفوں اپنے کے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مطابقا کا مطابقا ساتھ ضمیر فاعل اور دونو متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی یکون کی یکون ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر فاعل ہوا یجب کا فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ معطوفہ ہوا +

**نحو عسی زید ان یقوم وعسی الزیدان ان یقوما وعسی الزیدون ان یقوموا وعست الھندان ان تقوم وعست الھندان ان تقوما وعست الھندات ان یقمن +**

مثل اس مثال کے کہ قریب ہے زید یہ کہ کھڑا ہووے اور قریب ہین دو زید یہ کہ کھڑے ہوں دونوں اور قریب ہین سب زید یہ کہ وہ سب کھڑے ہوان اور قریب ہے عورت یہ کہ کھڑی ہووے اور قریب ہین دو عورتیں یہ کہ کھڑی ہوان وہ اور قریب ہے سب عورتین یہ کہ کھڑی ہوان

نحو مضاف عسی فعل ماضی افعال مقاربہ سے زید اسم فاعل مبدل منہ ان ناصبہ یقوم فعل مضارع اوسمین ضمیر واحد مذکر غائب کی فاعل فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر بدل ہوا مبدل منہ ساتھ بدل کے ملکر فاعل ہوا فعل ساتھ فاعل اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ عسی فعل ماضی افعال مقاربہ سے زیدان فاعل مبدل منہ ان ناصبہ یقوما فعل مضارع اوسمین ضمیر تثنیہ مذکر غائب کی فاعل فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر بدل ہوا مبدل منہ ساتھ بدل کے ملکر فاعل ہوا فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا واو عاطفہ عسی فعل ماضی افعال مقاربہ سے زیدون مبدل منہ ان ناصبہ یقوموا فعل مضارع اوسمین ضمیر جمع مذکر غائب کی فاعل فعل ساتھ فاعل کے ملکر

جملہ فعلیہ ہوکر بدل ہوا مبدل منہ ساتھہ بدل کے ملکر فاعل ہوا فعل ساتھہ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا واو عاطفہ عست فعل ماضی افعال مقاربہ سے مبدل منہ ان ناصبہ تقوم فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد مؤنث غائب کی فاعل فعل ساتھہ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر بدل ہوا مبدل منہ ساتھہ بدل کے ملکر فاعل ہوا فعل ساتھہ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا واو عاطفہ عست فعل ماضی افعال مقاربہ سے مبدل منہ ان ناصبہ تقوما فعل مضارع اوسمیں ضمیر تثنیہ مؤنث غائب کی فاعل فعل ساتھہ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا واو عاطفہ عسی فعل ماضی افعال مقاربہ سے ہندات مبدل منہ ان ناصبہ یقمن فعل مضارع اوسمیں ضمیر جمع مؤنث غائب فاعل فعل ساتھہ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر بدل ہوا مبدل منہ ساتھہ بدل کے ملکر فاعل ہوا فعل ساتھہ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ کا معطوف علیہ ساتھہ پانچوں معطوفون اپنے کے ملکر جملہ معطوفہ ہوکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بدستور سابق

| |
|---|
| وہذا ای کون الخبر مطابقاً للفاعل اذا کان الفاعل اسما ظاہراً |
| اور یہ یعنے ہونا خبر کا مطابق واسطے فاعل کے جسوقت نہ ہووے فاعل اسم ظاہر |

واو عاطفہ ہذا اسم اشارہ مفسر ای حرف تفسیر کا کون مصدر افعال ناقصہ سے خبر اسم یکون کا مطابقاً اسم فاعل اوسمیں ضمیر فاعل کی لام جار فاعل مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مطابقاً کا مطابقاً ساتھہ ضمیر فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی کون کی کون ساتھہ اسم اور خبر کے ملکر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر مبتدا ہوا اذا مضاف کان فعل افعال ناقصہ سے فاعل اسم کان کا اسما موصوف ظاہرا اسم فاعل اوسمیں ضمیر فاعل کی ظاہرا ساتھہ ضمیر فاعل کے ملکر صفت ہوئی موصوف کی موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی کان کی کان ساتھہ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مضاف الیہ ہوا اذا مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

| |
|---|
| اما اذا کان مضمراً فلیست المطابقۃ بینہما شرطاً |
| لیکن جسوقت ہووے فاعل اسم مضمر پس نہیں مطابقت ہوتی درمیان اون دونوکے شرط |

اما حرف شرط کا اذا مضاف کان فعل افعال ناقصہ سے اوسمیں ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف فاعل کے مضمراً خبر کان ساتھہ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مضاف الیہ ہوا اذا مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر شرط ہوئی فا حرف جزا کا لیست فعل ماضی ناقصہ واسطے نفی کے مطابقۃ مصدر بین مضاف ہما

ضمیر مضاف الیہ ہو راجع ہے طرف فاعل کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول فیہ ہوا مطابقۃ کا مطابقۃ ساتھ مفعول فیہ کے ملکر اسم ہوا لیست کا شرطاً خبر لیست ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ مستانفہ ہوا +

## النوع الثانی من النوعین المذکورین ان یرفع الاسم وحدہ

قسم دوسری دونو قسموں مذکورہ سے یہ ہے کہ پیش کرتا ہے اسم کو تنہا

النوع موصوف ثانی صفت موصوف صفت سے ملکر ذوالحال ہوا من جار نوعین مجرور موصوف مذکورین صفت موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا ثابت یا مستقر مقدر کا مستقر ساتھ متعلق اپنے کے ملکر حال ہوا ذوالحال کا ذوالحال حال سے ملکر مبتدا ہوا ان ناصبہ یرفع فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد مذکر غائب کی فاعل اسم ذوالحال وحدہ مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر حال ہوا ذوالحال کا ذوالحال حال سے ملکر مفعول بہ ہوا یرفع کا فعل ساتھ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ مستانفہ ہوا +

## وذلک اذا کان اسمہ فعلاً مضارعاً مع ان

اور وہ اوسوقت ہے کہ ہووے اسم اوسکا فعل مضارع ساتھ ان کے + + + +

واو عاطفہ ذلک مبتدا اذا حرف شرط کا مضاف کان فعل افعال ناقصہ سے اسم مضاف ضمیر مضاف الیہ جو راجع ہے طرف عسی کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر اسم ہوا کان کا فعلاً موصوف مضارعاً صفت موصوف صفت سے ملکر خبر ہوئی کان کی مع مضاف ان مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول فیہ ہوا کان ساتھ اسم اور خبر اور مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہوکر مضاف الیہ ہوا اذا مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول فیہ ہوا مستقر محذوف کا مستقر مع مفعول فیہ کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا

## فیکون الفعل المضارع مع ان فی محل الرفع بانہ اسمہ

پس ہو ویگا فعل مضارع ساتھ ان کے بیچ محل پیش کے بتحقیق کہ اسم اوسکا ہے

فا حرف عطف کا واسطے افادۂ کے یا جزا کے یکون فعل افعال ناقصہ سے فعل موصوف مضارع صفت موصوف صفت سے ملکر ذوالحال ہوا مع مضاف ان مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر حال ہوا

ذوالحال کا ذوالحال حال سے ملکر اسم ہوا یکون کا فی جار محل مجرور مضاف مرفوع مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ
سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مستقر مقدر کا یا جار ان حرف مشبہ بفعل ہا ضمیر اسم ان
کی جو راجع ہے طرف مضارع کے اسم مضاف ہو ضمیر مضاف الیہ جو راجع ہے طرف عسی کے مضاف مضاف الیہ
سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مستقر یا ثابت مقدر کا مستقر ساتھ دونوں متعلق اپنے کے
ملکر خبر ہوئی یکون کی یکون ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ ہوا یا جزا ہوئی شرط محذوف سے
اذا کان کذا لکن کی ++

**ویکون عسی حینئذ بمعنی قرب**

اور ہوتا ہے عسی بیچ اوس وقت کے معنی میں قرب کے

واو عاطفہ یکون فعل افعال ناقصہ سے عسی اسم یکون کا حین مضاف اذا مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ
سے ملکر مفعول فیہ ہوا با جار معنی مجرور مضاف قرب مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا
جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مستقر یا ثابت محذوف کا مستقر مع متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی یکون کی
یکون ساتھ اسم اور خبر اور مع مفعول فیہ کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ ہوا +

**مثل عسی ان یخرج زیدا اے قرب خروجہ**

جیسے کہ نزدیک ہوا یہ کہ باہر آوے زید اے قریب ہوا خارج ہونا اوسکا

مثل مضاف عسی فعل ماضی افعال مقاربہ سے ان ناصبہ یخرج فعل مضارع زید فاعل فعل ساتھ فاعل
کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر فاعل ہوا عسی کا عسی فاعل سے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر مفسر ہوا ای
حرف تفسیر کا قرب فعل ماضی خروج مضاف ہا ضمیر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے
ملکر فاعل ہوا فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر مفسر ہوا مفسر مفسر سے ملکر مضاف الیہ
ہوا مثل مضاف کا باقی بدستور مذکور +

**فلا یحتاج فی ہذا الوجہ الی الخبر بخلاف الوجہ الاول لانہ لا یتم المقصود فیہ بدون الخبر**

پس نہو گا محتاج بیچ اس وجہ کے طرف خبر کے خلاف وجہ اول کے واسطے اسکے کہ تحقیق شان یہ ہے کہ نہیں تمام ہوتا مقصد بیچ اسکے بدون خبر کے

فا عاطفہ واسطے تفسیر کے یا جزا کے لا نافیہ یحتاج فعل مضارع مجہول اوسمیں ضمیر نائب فاعل کی جو راجع ہے
طرف عسی کے فی جار ہذا اسم اشارہ موصوف وجہ صفت موصوف صفت سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور

۲

سے ملکر متعلق ہوا فعل کا الی جار خبر مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا با جار خلاف مجرور مضاف وجہ موصوف اول صفت موصوف صفت سے ملکر مضاف الیہ ہوا لام جار ان حرف مشبہ بفعل ہ ضمیر اسم ان کی جو راجع ہے طرف وجہ اول کے لا نافیہ یتم فعل مضارع مقصود فاعل فی جار ہ ضمیر مجرور جو راجع ہے طرف وجہ اول کے جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا یتم فعل کا با جار دون مجرور مضاف خبر مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا یتم کا فعل ساتھ فاعل اور دونو متعلق کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر خبر ہوئی ان کی ان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا اخلاف کا خلاف ساتھ مضاف الیہ اور متعلق اپنے کے ملکر مجرور ہوا با جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق یحتاج فعل کا فعل ساتھ نایب فاعل اور تینوں متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ ہوا یا جزا ہوئی شرط محذوف کی

| | فیکون الاول ناقصا وثانی تاما | |
|---|---|---|
| | پس ہوتا ہے پہلا فعل ناقص اور دوسرا جو محتاج خبر کا نہیں وہ تامہ ہوتا ہے | |

فا واسطے عطف کے یا واسطے جزا کے یکون فعل افعال ناقصہ سے اول اسم یکون کا ناقصا خبر یکون ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ ثانی اسم یکون فعل محذوف کا تاما خبر یکون ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھ معطوف اپنے کے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا +

| | والثانی کاد | |
|---|---|---|
| | اور دوسرا فعل کاد ہے | |

واو عاطفہ ثانی مبتدا کاد خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا

| | وھو یرفع الاسم وینصب الخبر | |
|---|---|---|
| | اور وہ رفع کرتا ہے اسم کو اور نصب کرتا ہے خبر کو | |

واو عاطفہ ھو مبتدا یرفع فعل مضارع ھو میں ضمیر واحد مذکر غائب کی فاعل جو راجع ہے طرف کاد کے اسم مفعول بہ فعل ساتھ فاعل اور مفعول بہ کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ ینصب فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد مذکر غائب کی فاعل جو راجع ہے طرف کاد کے خبر مفعول ہو فعل ساتھ ضمیر فاعل اور مفعول

کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھ معطوف اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ کبریٰ معطوفہ ہوا +

**وخبرہ یجیٔ فعلاً مضارعاً بغیر ان**

اور خبر اوسکی آتی ہے فعل مضارع بغیر ان کے

واو عاطفہ خبر مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ جو راجع ہے طرف کاد کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر مبتدا ہوا یجی فعل ضمیر فاعل ممیز فعلاً موصوف مضارعاً صفت اولی با جار غیر مجرور مضاف ان مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مستقر یا ثابت محذوف کا مستقر مع متعلق اپنے کے ملکر صفت ثانی ہوئی موصوف ساتھ دونو صفتون اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا +

**وقد یکون مع ان تشبیہا لہ عسی**

اور کبھی ہوتا ہے ساتھ ان کے مشابہ ہونے ساتھ عسی کے

واو عاطفہ قد حرف تحقیق کا واسطے تقلیل مضارع کے یکون فعل افعال ناقصہ سے اوسمین ضمیر اسم کی جو راجع ہے طرف کاد کی اسم مع مضاف ان مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر خبر ہوئی یکون کی تشبیہا مفعول لہ لام جار ہا ضمیر مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا تشبیہا کا با جار عسی مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا تشبیہا کا تشبیہا ساتھ دونو متعلق اپنے کے ملکر مفعول لہ ہوا تکون کا تکون ساتھ اسم و خبر اور مفعول لہ کے ملکر جملہ فعلیہ معطوفہ ہوا +

**مثل کاد زید یجیٔ**

مثال اسکی مثال کے قریب ہے زید کہ باہر آوے

مثل مضاف کاد فعل افعال مقاربہ سے زید اسم کاد کا یجی فعل مضارع اوسمین ضمیر فاعل کی فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہو کر خبر ہوئی کاد کی کاد ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ فعلیہ انشائیہ ہو کر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بدستور سابق +

**فزید مرفوع بانہ اسم کاد**

پس زید رفع اسی پیش دیا گیا ہے بسبب اسکے کہ وہ اسم کاد کا ہے

فا واسطے تفصیل کے زید مبتدا مرفوع اسم مفعول او میں ضمیر نائب فاعل کی با جار ان حرف مشبہ بفعل ہ ضمیر اسم ان کی جو راجع ہے طرف زید کے اسم مضاف کا د مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر خبر ہوئی ان کی ان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر مجرور ہوا با جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مرفوع کا مرفوع ساتھ ضمیر نائب فاعل اور متعلق کے ملکر خبر ہوئی مبتدا زید کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ مبنیہ ہوا +

## ویجئی فی محل النصب بانہ خبرہ

اور آتا ہے بیچ مقام نصب کے بتحقیق کہ وہ خبر اوسکی ہے

واو عاطفہ یجئی مبتدا فی جار محل مجرور مضاف نصب مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مستقر مقدر کا با جار ان حرف مشبہ بفعل ہ ضمیر اسم ان کی خبر مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ جو راجع ہے طرف کاد کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مستقر محذوف کا مستقر ساتھ دونو متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا +

## معناہ قرب مجئی زید

معنی اوسکے یہ ہیں کہ نزدیک ہوا آنا زید کا

فعل ماضی

معنا مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ جو راجع ہے طرف کاد کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر مبتدا قرب مجئی مضاف زید مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر فاعل ہوا قرب فعل کا فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ مبنیہ ہوا

## وحکم باقی المشتقات من مصدرہ کحکم کاد

اور حکم باقی مشتقات کا مصدر سے اوسکے مانند حکم کاد کا ہے

واو عاطفہ حکم مصدر مضاف باقی مضاف الیہ الف لام موصولہ مشتقات اسم مفعول او میں ضمیر نائب فاعل کی ذوالحال من جار مصدر مجرور مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ جو راجع ہے طرف کاد کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مستقر مقدر کا مستقر ساتھ متعلق کے ملکر حال ہوا ذوالحال کا ذوالحال حال سے ملکر نائب فاعل ہوا مشتقات اسم مفعول ساتھ نائب فاعل کے ملکر صلہ ہوا موصول صلہ سے ملکر مضاف الیہ ہوا مضاف مضاف الیہ سے ملکر مبتدا کاف جار حکم مجرور مضاف کاد مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا کاف جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مستقر

مقدر کا مستقر ساتھ متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا +

## مثل لم یکد زید یجئ ولا یکاد زید یجئ

مثل اس مثال کے قریب نہیں تھا کہ زید آوے اور نہیں ہے قریب زید کہ آوے

مثل مضاف لم نافیہ جازمہ یکد فعل مضارع افعال مقارب سے زید اسم یکد کا یجئ فعل مضارع او سمیں ضمیر واحد مذکر غائب کی فاعل فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر خبر ہوئی یکد کی یکد ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ لا نافیہ یکاد فعل افعال مقارب سے زید اسم یکاد کا یجئ فعل مضارع او سمیں ضمیر واحد مذکر غائب کی فاعل فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر خبر ہوئی یکاد کی یکاد ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھ معطوف اپنے کے ملکر جملہ معطوفہ ہوکر مضاف الیہ ہوا مثل مضاف کا باقی بشرح سابق +

## وان دخل علی کاد حرف النفی ففیہ خلاف

اور اگر داخل ہوا اوپر کاد کے حرف نفی کا پس بیچ اسکے خلاف ہے

واو عاطفہ ان حرف شرط کا دخل فعل ماضی علی جار کاد مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا حرف مضاف نفی مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر فاعل ہوا فعل ساتھ فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر شرط ہوئی فا حرف جزا کا فی جار ہ ضمیر مجرور جو راجع ہے طرف کاد کے جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مستقر مقدر کا مستقر ساتھ متعلق اپنے کے ملکر خبر مقدم ہوئی خلاف مبتدا موخر کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ ہوکر جزا ہوئی شرط جزا سے ملکر جملہ شرطیہ معطوفہ ہوا +

## قال بعضہم ان حرف النفی فیہ مطلقا یفید معنی النفی

کہا ہے بعض نحویوں نے تحقیق حرف نفی کا بیچ اسکے درحالیکہ مطلق فائدہ دیتا ہے معنی نفی کا

قال فعل ماضی بعض مضاف ہم ضمیر مضاف الیہ جو راجع ہے طرف نحویوں کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر فاعل ہوا ان حرف مشبہ بفعل حرف مضاف نفی مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر اسم ہوا ان کا فی جار ہ ضمیر مجرور جو راجع ہے طرف کاد کے جار مجرور سے ملکر متعلق مقدم ہوا یفید فعل موخر کا مطلقا مفعول مقدم یفید فعل مضارع او سمیں ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف نفی کے معنی مضاف نفی مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مفعول بہ ہوا یفید کا فعل ساتھ فاعل اور مفعول بہ اور مفعول مقدم و متعلق مقدم

کے ملکر خبر ہوئی ان کی ان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملۂ اسمیہ خبریہ ہوکر مفعول ہوا قال کا فعل ساتھ فاعل اور مفعول کے ملکر جملۂ فعلیہ خبریہ مبینہ ہوا +

## وقال بعضہم انہ لا یفیدہ

اور کہا بعض اونھیں نحویون نے کہ تحقیق نہین فائدہ دیتا نفی کا

واو عاطفہ قال فعل ماضی بعض مضاف ہم ضمیر مضاف الیہ جو راجع ہے طرف نحویون کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر فاعل ہوا ان حرف مشبہ بفعل ہ ضمیر اسم ان کی جو راجع ہے طرف حرف نفی کے لا نافیہ یفید فعل مضارع اوسمین ضمیر فاعل کی ہ ضمیر مفعول کی فعل ساتھ فاعل اور مفعول کے ملکر جملۂ فعلیہ ہوکر خبر ہوئی ان کی ان ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر مفعول ہوا قال فعل کا فعل ساتھ فاعل اور مفعول کے ملکر جملہ فعلیہ معطوفہ مبینہ ہوا +

## بل الاثبات باق علی حالہ

بلکہ ثابت اور برقرار رہتا ہے اوپر حالت اوسی کے

بل حرف عطف کا اثبات مبتدا باق اسم فاعل اوسمین ضمیر فاعل کی علی جار حال مجرور مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ جو راجع ہے طرف حرف نفی کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا باق کا باق ساتھ ضمیر فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا +

## وقال بعضہم انہ لا یفید النفی فی الماضی وفی المستقبل یفیدہ

اور کہا بعض نحویون نے کہ تحقیق نہین فائدہ دیتا نفی کا بیچ ماضی کے اور بیچ مستقبل کے فائدہ دیتا ہے نفی کا

واو عاطفہ قال فعل ماضی بعض مضاف ہم ضمیر مضاف الیہ جو راجع ہے طرف نحویون کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر فاعل ہوا ان حرف مشبہ بفعل ہ ضمیر اسم ان کی لا نافیہ یفید فعل مضارع نفی فاعل فی جار ماضی مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل اور متعلق اپنے کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ فی جار مستقبل مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق مقدم ہوا یفید کا یفید فعل مضارع ہ ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف حرف نفی کے فعل ساتھ فاعل اور متعلق مقدم کے ملکر جملۂ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھ معطوف اپنے کے ملکر خبر ہوئی ان کی

ان ساتھ اسم او رخبر کے ملکر مفعول ہوا قال کا فعل ساتھ فاعل او رمفعول کے ملکر جملہ فعلیہ معطوفہ تتمہ مقولہ ہوا

**والثالث کرب**

اور تیسرا فعل کرب ہے

واو عاطفہ ثالث مبتدا کرب خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا +

**وہو یرفع الاسم و ینصب الخبر**

اور وہی رفع کرتا ہے اسم کو اور نصب کرتا ہے خبر کو

واو عاطفہ ہو مبتدا یرفع فعل مضارع او سمیں ضمیر واحد مذکر غائب کی فاعل جو راجع ہے طرف کرب کے اسم مفعول فعل ساتھ فاعل او رمفعول کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا او عاطفہ ینصب فعل مضارع او سمیں ضمیر واحد مذکر غائب کی فاعل جو راجع ہے طرف کرب کے خبر مفعول فعل ساتھ فاعل او رمفعول کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا +

**وخبرہ یجیٔ فعلا مضارعا دائما بغیر ان**

اور خبر او سکی آتی ہے فعل مضارع ہمیشہ بغیر ان کے

واو عاطفہ خبر مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ جو راجع ہے طرف کرب کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر مبتدا یجیٔ فعل مضارع او سمیں ضمیر فاعل کی فعلا موصوف مضارعا صفت موصوف صفت سے ملکر مفعول بہ ہوا دائما اسم فاعل او سمیں ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف خبر کے با جار غیر مجرور مضاف ان مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر مجرور ہوا جار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا دائما کا دائما ساتھ ضمیر فاعل اور متعلق کے ملکر مفعول مطلق ہوا فعل ساتھ فاعل او رمفعول بہ و مفعول مطلق کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا +

**نحو کرب زید یخرج**

مثل اس مثال کے قریب ہے زید کہ باہر آوے

نحو مضاف کرب فعل افعال مقاربہ سے زید اسم کرب کا یخرج فعل مضارع او سمیں ضمیر واحد مذکر غائب کی فاعل جو راجع ہے طرف زید کے فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر خبر ہوئی کرب کی کرب ساتھ اسم او رخبر کے ملکر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بدستور سابق +

## ورابع او شک

اور چوتھا حرف اوشک ہے

واو عاطفہ رابع مبتدا اوشک خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا

## وھو یرفع الاسم وینصب الخبر

اور وہی رفع کرتا ہے اسم کو اور نصب کرتا ہے خبر کو

واو عاطفہ ہو مبتدا یرفع فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد مذکر غائب کی فاعل جو راجع ہے طرف اوشک اسم مفعول فعل ساتھ فاعل اور مفعول کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ ینصب فعل مضارع اوسمیں ضمیر واحد مذکر غائب کی فاعل جو راجع ہے طرف اوشک کے خبر مفعول فعل ساتھ فاعل اور مفعول کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھ معطوف اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا +

## وخبرہ فعل مضارع مع ان او بغیر ان

اور خبر اوسکی ہوتی ہے فعل مضارع ساتھ ان کے یا بغیر ان کے

واو عاطفہ خبر مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ جو راجع ہے طرف اوشک کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر مبتدا فعل موصوف مضارع صفت اولی مع مضاف ان مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر معطوف علیہ واو عاطفہ با جار غیر مجرور مضاف ان مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر متعلق ہوا مستقر مقدر کا مستقر مع متعلق اپنے کے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھ معطوف اپنے کے ملکر صفت ثانی ہوئی موصوف ساتھ دونو صفتوں کے ملکر خبر ہوئی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا +

## مثل اوشک زید ان یجیئ ویجیئ

مثل اس مثال کے کہ قریب ہے زید یہ کہ آوے یا نکلے

مثل مضاف اوشک فعل افعال مقارب سے زید اسم اوشک کا یجیئ فعل مضارع اوسمیں ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف زید کے فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ یجیئ فعل مضارع اوسمیں ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف زید کے فعل ساتھ فاعل کے ملکر جملہ فعلیہ ہوکر معطوف ہوا معطوف علیہ کا معطوف علیہ ساتھ معطوف اپنے کے ملکر خبر ہوئی اوشک کی اوشک

ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملۂ فعلیہ انشائیہ ہوکر مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا باقی بدستور سابق +

وقال بعضهم ان افعال المقاربة سبعة

اور کہا ہے بعض نحویوں نے کہ فعل مقاربہ سات ہیں

واو عاطفہ قال فعل ماضی بعض مضاف ہم ضمیر مضاف الیہ جو راجع ہے طرف نحویوں کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر فاعل ہوا ان حرف مشبہ بفعل افعال مضاف مقاربہ مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر اسم ہوا ان حرف مشبہ بفعل کا سبعة خبر ان کی ساتھ اسم اور خبر کے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ ہوکر مفعول ہوا فعل کا فعل ساتھ فاعل اور مفعول کے ملکر جملہ فعلیہ خبریہ معطوفہ ہوا

هذه الاربعة المذكورة وجعل وطفق و اخذ

یہ چاروں ذکر کیے گئے اور جعل اور طفق اور اخذ

هذه اسم اشارہ موصوف اربعة موصوف مذکورة صفت موصوف صفت سے ملکر صفت ہوئی موصوف اولی کی موصوف صفت سے ملکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ جعل معطوف واو عاطفہ طفق معطوف واو عاطفہ اخذ معطوف معطوف علیہ ساتھ معطوفوں اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا محذوف ہی کی مبتدا خبر سے ملکر جملۂ اسمیہ ہوا +

وهذه الثلثة مرادفة لكرب وموافقة في الاستعمال

اور یہ تینوں قائم مقام ہیں کرب کے اور موافق ہیں اوسکے بیچ استعمال کے

واو عاطفہ ہذہ اسم اشارہ موصوف ثلثة صفت موصوف صفت سے ملکر مبتدا مرادفة اسم فاعل اوس میں ضمیر فاعل کی جو راجع ہے طرف ہذہ کے لام جار کرب مجرور جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا مرادفة کا مرادفة ساتھ فاعل و متعلق اپنے کے ملکر معطوف علیہ ہوا واو عاطفہ موافقة اسم فاعل اوسمیں ضمیر فاعل کی کہ پوشیدہ ہے اوسکا فاعل لام جارہ ضمیر مجرور جو راجع ہے طرف کرب کے جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا موافقة کا موافقة ساتھ ضمیر فاعل اور دونو متعلق اپنے کے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ ساتھ معطوف اپنے کے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملۂ اسمیہ معطوفہ ہوا

## النوع الثانی عشر افعال المدح والذم

قسم بارھویں فعل ہیں مدح اور ذم کے

النوع موصوف ثانی عشر صفت موصوف صفت سے ملکر مبتدا افعال مضاف مدح معطوف علیہ واو عاطفہ ذم معطوف معطوف علیہ ساتھ معطوف اپنے کے ملکر مضاف الیہ ہوا مضاف کا مضاف مضاف الیہ سے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ خبریہ مبینہ ہوا +

### وہی اربعۃ

اور وہ ہی چار ہیں

واو عاطفہ ہی مبتدا اربعۃ خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ معطوفہ ہوا +

### الاول نعم

اول مبتدا نعم خبر مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ مبینہ ہوا

### اصلہ نعم بفتح الفاء وکسر العین

کہ اصل اوسکی نعم ہے ساتھ فتح نون کے اور وہ نون کیسا ہے کہ فا کلمہ ہے اور عین کو کسرہ ہے

اصل مضاف ہ ضمیر مضاف الیہ جو راجع ہے طرف نعم کے مضاف مضاف الیہ سے ملکر مبتدا ہوا نعم ذوالحال با جار فتح مجرور مضاف فا مضاف الیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر معطوف علیہ واو عاطفہ کسر مضاف عین مضاف علیہ مضاف مضاف الیہ سے ملکر معطوف ہوا معطوف علیہ کا معطوف علیہ ساتھ معطوف اپنے کے ملکر مجرور ہوا باجار کا جار مجرور سے ملکر متعلق ہوا استقر محذوف کا مستقر ساتھ متعلق اپنے کے ملکر حال ہوا ذوالحال کا ذوالحال حال سے ملکر خبر ہوئی مبتدا کی مبتدا خبر سے ملکر جملہ اسمیہ مبینہ ہوا

### فکسرت الفاء اتباعا للعین

پس زیر دیا گیا فا کو واسطے متابعت عین کے

فا حرف عطف کا کسرت فعل ماضی مجہول فا نائب فاعل اتباعا مفعول لہ لام جار عین مجرور جار مجرور ملکر متعلق ہوا فعل کا فعل ساتھ نائب فاعل اور مفعول لہ اور مع متعلق کے ملکر جملہ فعلیہ معطوفہ ہوا یا خبریہ ہوئی

### ثم اسکنت العین للتخفیف

بعد اسکے ساکن کیا گیا عین واسطے تخفیف کے

